ایک مرتبہ محدث اسلام عبد الغنی دمشقی اُس سے ملنے گئے تھے - ملک عادل کا بیان ہے[1] کہ جس
وقت حافظ عبد الغنی میرے سامنے آئے تو مجکو یہہ معلوم ہوا کہ ایک شیر آ گیا[1] - امیر تیمور نے
ایک روز اپنا ایک قاصد کسی ضروری کام پر روانہ کیا تھا اور اُسکو یہہ عام اجازت تھی
کہ ضرورت کیوقت جسکا گھوڑا ملجائے اُسپر سوار ہو لے - قاصد کو چلتے چلتے کسی
موقع پر سواری کی حاجت ہوئی - اتفاقاً اوسی موقع پر علامہ تفتازانی مصنف مطول
خیمہ زن تھے - اور اون کے خیمے کی پیشگاہ میں اُنکے گھوڑے بندہے ہوئے تھے - برید وہاں
گیا اور جاتے ہی بیدہڑک ایک گھوڑا کھول لیا - علامہ ممدوح اُسوقت اپنے خیمے کے اندر
تھے - اس قصہ کی اطلاع ہوئی تو اُس نے علامہ تفتازانی کی شکایت پیش کی - امیر تیمور کا
جو حال یہہ ماجرا سنکر ہوا ہوگا آسانی سے قیاس میں آ سکتا ہے - ہیجان غضب کے
سبب سے تھوڑی دیر ساکت رہا اُسکے بعد کہا کہ اگر شاہرخ یہہ حرکت کرتا تو بیشک سزا پاتا
مگر میں ایسے شخص کا کچھہ نہیں کر سکتا جسکا قلم ہر شہر و دیار کو میری تلوار سے پیشتر فتح کر چکا تھا[2] -
عمر و صفار والی خراسان امام خفاف سے کہا کرتا تھا کہ چچا اگر میں کوئی کام آپکی مرضی کے
خلاف کروں تو آپ میری گردن اُڑا دیں[3] - سلاطین عثمانیہ میں سلطان سلیم خاں بڑے
جلال اور ہیبت کا بادشاہ ہوا ہے - ایک موقع پر اُسکو ملازمان خزانہ پر غصہ آ گیا اور
اون میں سے ڈیڑہ سو آدمیوں کے قتل کا حکم دیدیا - مولانا علاؤ الدین جمالی اُن دنوں
قسطنطنیہ میں مفتی تھے - اُنھوں نے جو یہہ سخت حکم سنا تو اُن بیکس ملازموں پر رحم آیا اور سلطان
کو سمجھانے کیلئے وہ باب عالی کو تشریف لے گئے - قاعدہ یہہ تھا کہ مفتی صدیون

1 (تذکرۃ ج ۴ ص ۱۶۹) 2 (دشق ج ۱ ص ۹۵) 3 (تذکرۃ ج ۲ ص ۲۲۸)

ے تو نہایت برہم ہوئے اور قاصد سلطانیکو پٹوا کر نکلوا دیا - وہ جب لوٹ کر دربار میں پہونچا -

کسی حادثہ عظیم کے باب عالی کا قصد نہیں کرتا تھا۔ جب یہ ایوان وزرا میں داخل ہو گی تو سارے اہل دیوان حیران رہگئے کہ خدا خیر کرے کہ مفتی صاحب کیسے تشریف لائی ہیں غرض حضور سلطانی ہیں انکی اطلاع ہوئی اور پھر اجازت ملی کہ تنہا آئیں۔ یہ تنہا وہاں پہونچے اور سلام کرکے بیٹھ گئے بیٹھنے کے بعد سلسلۂ تقریر یوں شروع کیا۔ جو علما منصب فتوی رکھتے ہیں انکا فرض ہے کہ سلطان وقت کی آخرت درست رکھنے کی فکر رکھیں۔ میں نے سنا ہے کہ سلطان نے ڈیڑھ سو آدمیوں کے قتل کا حکم دیا ہے حالانکہ شرعًا یہ تجویز ناجائز ہے لہذا میں عفو سلطانی کی استدعا کرتا ہوں۔ سلطانکو اپنے مفتی کی یہ مداخلت نہایت شاق و ناگوار معلوم ہوئی اور قہر آلود ہو کر کہا کہ تمکو اپنی حد اختیار سے بڑھنا اور امور سلطنت میں دخل دینا نہیں چاہیے۔ انہوں نے جواب دیا کہ میں معاملات سلطنت میں دخل نہیں دیتا بلکہ عاقبت سلطانی کی عافیت چاہتا ہوں اور میرا یہ فرض ہے۔ ان عقوبت فلک النجاۃ والافلک عقاب عظیم سلطانکے دل پر اس کلام کی جلالت اثر کر گئی اور غصہ فرو ہو گیا اور ان تمام ملازموں کی خطائیں معاف کر دیں۔ جب مفتی ممدوح نے اٹھنے کا قصد کیا تو فرمایا کہ میں سلطانکی آخرت کے متعلق تو فرض منصبی ادا کر چکا اب ایک بات شان سلطنت کی نسبت کہنا چاہتا ہوں۔ سلطان نے پوچھا کہ وہ کیا تو انہوں نے جواب دیا کہ یہ سب بیچارے آپکے غلام ہیں۔ کیا یہ مناسب ہو گا کہ غلام شاہی ہو کر دربدر مانگتے پھریں۔ سلطان نے فرمایا کہ نہیں۔ انہوں نے کہا تو انکی جگہ پھر انہیں کو عطا فرمائی جاے۔ سلطان نے ازراہ مراحم خسروانہ اس کو بھی قبول کیا مگر یہ کہا کہ ان کو قصور کی سزا ضرور دیجائیگی۔ مفتی ممدوح نے فرمایا کہ اسمیں مجکو کچھ کلام نہیں ہے کیونکہ تعزیری سزا راے سلطانی پر منحصر ہے۔ اتنا کہکر سلام کیا اور گھر کو چلے آئے[1]

[1] دمشق ج ص ۳۲۴)

**علما کا اثر**

اس بیان میں شاید کسی تمہید کی حاجت نہیں ہے۔ علما کی جو عظمت ہمیشہ مسلمانوں کے دل میں رہی ہے سکے کچھ نہ کچھ آثار اب بھی پائے جاتے ہیں۔ علماے سلف کو مقبولیت عامہ خلق میں حاصل رہی ہے اور عموماً اہل ملک نے جس محبت اور ادب کی نظر سے انکو دیکھا ہے اوسکی کیفیت پڑھکر ایک قسم کا تحیر پیدا ہوتا ہے۔ اگر صرف انکی ہم مسلک اور ہم مذہب لوگ اونکی توقیر کرتے اور انپر قربان ہوتے تو ہم یہ سمجھتے کہ مذہبی خیالات کا یہ سارا کرشمہ تھا۔ جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ مخالف فرقے اور یہود و نصارا اون کی تعظیم و محبت میں ایسے ہی سرگرم و محو تھے جیسے خود اونکے ہم مشرب تو ہمکو یہ باور کرنا پڑتا ہے کہ محض مذہبی خیالات نہیں بلکہ علما کے اخلاق و صفات اس عظمت کے اہم اور اصلی اسباب تھے۔ اسمیں کوئی شبہ نہیں کہ اس مقبولیت کو اُس فیاضی خیال اور وسعت نظر سے بہت ترقی ہوتی تھی جو عموماً ہم علماے سلف میں پاتے ہیں اور یہ اون کی فیاضی کسی طبقے اور فرقہ کے ساتھ مخصوص نہیں تھی بلکہ عموماً بندگان خدا کیواسطے عام اور شامل تھی۔

ایک مرتبہ خلیفہ ہارون الرشید کا لشکر شہر رقہ میں خیمہ زن تھا۔ اتفاقاً اوسی موقع پر حضرت عبد اللہ ابن مبارک امام حدیث کا گذر شہر مذکور میں ہوا۔ اُن کے استقبال کے لئے لوگوں کا یہ ہجوم ہوا کہ سارے اُفق پر غبار چھا گیا اور کشمکش میں آدمیوں کی جوتیاں پارہ پارہ ہوگئیں۔ حرم سراے خلافت کے چوبی برج سے خلیفہ کی ایک کنیز نے جو یہ ہنگامہ دیکھا تو حیرت زدہ ہوکر پوچھا کہ یہ کیا ماجرا ہے۔ کسی نے کہا کہ خراسان کے عالم ابن مبارک اس شہر میں تشریف لائے ہیں اُنکے لینے کے لئے مخلوق کا ہجوم ہو رہا ہے۔ شوخ مزاج کنیز نے بیساختہ کہا کہ واللہ حکومت اسکو کہتے ہیں۔ ہارونکی

کیا حکومت ہے جسکے لئے لوگ اہلکاروں کے زور اور دباؤ سے جمع ہوتے ہیں[1]
امام بخاری جب دربار علم سے کمال کا خلعت پہنکر اپنے وطن بخارا کو آئے تو بخاریوں نے
نہایت جوش کے ساتھ اُنکے استقبال کا اہتمام کیا۔ شہر سے تین میل کے فاصلے پر
خیمے ایستادہ کئے گئے اور تمام اہل بخارا اُنکی پیشوائی کے واسطے آئے یہانتک کہ کوئی
قابل ذکر آدمی شہر میں نہیں رہا۔ شہر میں اُنکے اہل وطن اُنکو اس شان سے لائے کہ روپے
اور اشرفیاں اُنکے سر پر سے نثار کیجاتی تھیں۔ ہمارے علوم کا دوسرا مرکز شہر نیشاپور
بھی امام ممدوح کی تعظیم میں اپنے ہمسر بخارا سے پیچھے نہیں رہا۔ امام مسلم فرماتے ہیں کہ
جب امام بخاری کے تشریف لانیکی خبر نیشاپوریوں نے سنی تو بعض نے دو منزل اور بعض
نے تین منزل آگے جاکر اُن کا استقبال کیا۔ اور شہر میں جس شان سے وہ داخل
ہوئے وہ شان میں نے کسی حاکم یا عالم کی آمد میں نہیں دیکھی[2]۔ امام فیروزی جب ایک
دینی کام کے لئے شہر بغداد سے چلے تو ایک جم غفیر نے اُن کی مشایعت کا قصد
کیا۔ انہوں نے ہر چند منع کیا لیکن جوش عقیدت میں کسی نے ممانعت کا لحاظ نہ کیا
سامرہ[ع] پہونچکر جو ہمراہیوں کا اندازہ کیا گیا تو پچاس ہزار آدمی تخمینے میں آئے[3] ایک مرتبہ
شیخ ابو اسحٰق شیرازی خلیفہ بغداد کی طرف سے ایک خدمت پر خراسان تشریف لیگئے
تھے جب وہ نیشاپور سے معاودت کرنے لگے تو پیشوائے خراسان امام الحرمین نے
سوار ہوتے وقت اُنکے گھوڑے کی رکاب تھام لی۔ اسکا اثر تمام ملک خراسان
میں یہ ہوا کہ شیخ ممدوح کے گھوڑے کے سموں کے نیچے کی مٹی تبرک کے طور پر اُٹھائی گئی

---

۱ (ابن خ ص ۲۴۸) ۲ (مقدمہ ص ۴۸۱ و ۴۸۲) ۳ (تذ ج ص ۲۰۷ ج ۳)

ع شہر بغداد کا ایک حصہ ۱۲

اور آنکھوں سے لگائی گئی۔ سفیان ابن عیینہ جب کوفے میں تشریف لائے اور
امام اعظم نے انکی آنے کی خبر سنی تو اپنے شاگردوں سے فرمایا کہ تمہارے شہر میں
عمرو بن دینار کے علم کا حافظ آیا ہے۔ امام صاحب کے اس مختصر جملے نے سارے اہل کوفہ
کے دل ابن عیینہ کی جانب مائل کر دئے اور لوگ جوق جوق ابن دینار کی احادیث سننے
کیلئے ان کی خدمت میں آنے لگے۔ اس وقت ابن عیینہ کی عمر بیس برس سے کم
تھی۔ وہ فرمایا کرتے تھے کہ جس شخص نے مجکو اول محدث بنایا وہ ابوحنیفہ ہیں۔[1]
علماء کے ساتھ عامۂ خلائق کا ایک جوش عقیدت صرف انکی زندگی تک محدود نہ تھا
انکی وفات فرما جانیکے بعد بھی قائم رہتا تھا بلکہ بعد وفات اور زیادہ نمایاں ہوتا تھا۔
امام طاؤس تابعی کا جنازہ جب اٹھایا گیا تو آدمیون کا اس قدر ہجوم تھا کہ جنازہ کسی طرح
نہ نکل سکا آخر حاکم وقت نے فوج بھیجی اور اسکے اہتمام سے جنازہ نکلا۔ خاندان نبوت کی
چشم و چراغ حضرت عبداللہ ابن حسن (رضی اللہ عنہما) جنازہ کو اوٹھائے ہوئے تھے
لوگوں کی کشمکش سے انکا لباس پارہ پارہ ہوگیا[3]۔ امام الحرمین نے جب وفات پائی تو
تمام شہر نیشاپور کے بازار انکے ماتم میں بند ہوگئے۔ اور جامع مسجد میں جس منبر پر وہ
خطبہ پڑھا کرتے تھے وہ توڑ دیا گیا۔ اسی طرح جب امام ابویعلی موصلی کا انتقال ہوا
تو اکثر بازار شہر کے بند کردئے گئے[5]۔ امام ابوجعفر طبری کی قبر پر کئی مہینے تک شب
روز نماز جنازہ پڑھی گئی[6]۔ امام ابن ابی داؤد کے جنازے کی نماز اسی دفعہ ادا ہوئی
کل نمازیوں کا تخمینہ کیا گیا تو تین لاکھ ہوا[7]۔

۱ (ابن ج ۲ ص ۱۲۴) ۲ (ابن ج ۱ ص ۲۱۱) ۳ (ابن ج ص ۲۳۳) ۴ (ابن ج ۱ ص ۲۸۸)
۵ (تذ ج ۲ ص ۲۷۵) ۶ (تذ ج ۲ ص ۲۸۲) ۷ (تذ ج ۲ ص ۳۳۳)

**مخالف فرقونکی محبت ہماری علما کے ساتھ**

امام ابو العلاء ہمدانی سے خوارزم کے لوگ جو عموماً معتزلی تھے نہایت محبت رکھتے تھے۔ حالانکہ امام ممدوح کو اپنے مذہب حنبلی میں بہت شدت تھی[1]۔ بغداد کے اہل سنت وجماعت اور شیعہ میں ایک بار تنازع ہوا تو فریقین نے امام ابن جوزی کو فیصلہ کیلئے حکم قرار دیا[2]۔ ایک زمانہ میں دمشق کا حاکم جو شیعی تھا خطیب بغدادی سے برہم ہو گیا تھا۔ اوس نے کوتوال شہر کو یہ ایما کر دیا کہ خطیب کسی حیلہ سے قتل کر دئے جائیں۔ امام ممدوح کو جب اس سازش کی خبر ہوئی تو اونھوں نے شریف ابو الحسن کے مکان میں پناہ لی۔ جب کوتوال نے اون سے خطیب کو طلب کیا تو شریف موصوف نے فرمایا کہ خطیب کا قتل بالکل خلاف مصلحت ہے۔ اگر وہ قتل کئے گئے تو یاد رکھو کہ عراق کے شیعوں کی ایک جماعت اون کے ساتھ قتل ہو جائیگی[3]۔

**غیر مذہب کی لوگون کی محبت علما کے ساتھ**

عباد ابن عوام ناقل ہیں کہ جب امام منصور تابعی کا جنازہ اُٹھایا گیا تو میں حاضر تھا۔ میں نے دیکھا کہ مسلمانونکی علاوہ یہود اور نصارا اپنے اپنے گروہ جدا جدا قائم کئے ہوئے اون کے جنازے کے ساتھ تھے[4]۔ امام ابو العلاء کبھی کبھی (ہمدان سے) اپنے وطن کو جمعہ پڑہنے جایا کرتے تھے۔ جب وہ تشریف لیجاتے تو اہل شہر آن کی مشایعت کے لئے شہر سے باہر کھڑے ہو جاتے۔ ایک جماعت مسلمانوں کی ہوتی اور ایک گروہ یہودیون کا۔ جب اونکو دیکھتے تو دونوں فریق دعا دیتے[5]۔ ابو الفتح کمال الدین

---

[1] (تذ ج۴ ص ۱۲۰) [2] (ابن ج ص ۲۷۹) [3] (تذ ج۳ ص ۳۲۷)

[4] (تذ ج ص ۱۲۷) [5] (تذ ج۴ ص ۱۲۰)

شافعی کے پاس یہود اور نصارا توراۃ اور انجیل پڑہنے آیا کرتے تھے۔ فقیہ ممدوح نے اُنکے ماننے والونکی خاطر ان دونوں کتابونکی شرح لکھی تھی[1]۔ امین الدولہ ابن تلمید بغداد کے مشہور عیسائی طبیب کا مکان شہرۂ روزگار مدرسہ نظامیہ کے پڑوس میں تھا۔ جب کوئی طالب علم مدرسہ مذکور کا بیمار ہوتا تو یہ نیک دل طبیب اوس کو اپنے مکان پر لے آتا اُسکا علاج کرتا اور ہر قسم کی آسایش کی خبر رکھتا۔ اور بعد صحت پھر مدرسے میں پہونچا دیتا۔ طبیب موصوف کے حالات پڑہنے سے معلوم ہوتا ہے کہ تہذیب نفس اور شرافت خصلت میں وہ بے نظیر تھا۔ جب اُسنے وفات پائی تو (ابن خلکان کہتے ہیں) کہ شہر بغداد کے دونوں حصوں میں کوئی قابل ذکر شخص ایسا نہ تھا جو اُس کے جنازے کے ساتھ گریہ میں نہ آیا ہو[2]۔

## علما کی معاشرت کے متعلق بعض اور حالات

**انکا لباس** عرب کا ایک مشہور مقولہ ہے الناس باللباس۔ علماے کرام جو باطنی خوبیوں سے آراستہ تھے اُنکے حالات شاہد ہیں کہ ظاہری صفائی اور پاکیزگی کی جانب سے بھی اُنکو بے توجہی نہ تھی۔ امام دار الہجرت حضرت مالک لباس نہایت پاکیزہ اور قیمتی پہنتے تھے۔ اور فرماتے تھے کہ میں نے اپنے شہر (مدینہ طیبہ) کے فقہا دیکھے سب کو خوش پوشاک دیکھا۔ امام ممدوح جس مکان میں نشست فرماتے تھے وہ نہایت پاک صاف رہتا تھا۔ اوس میں چاروں طرف مسندیں بچھی رہتی تھیں اور ہر مسند پر جُدا جُدا تکیے مہیا رہتے۔ اُن کی مجلس کا یہ دات تھا کہ کوئی

[1] (ابن خ ج ص ۱۳۴) [2] (ابن خ ج ۲ ص ۱۹۳)

بلند آواز سے بات نکرتا[1] . امام ابو حنیفہ بھی بہت خوش لباس تھے۔ حضرت عبد اللہ
ابن مبارک اُنکی نسبت فرماتے ہیں۔ کان حسن الوجہ حسن الثیاب ایک مرتبہ
اونکی ایک چادر کا تخمینہ کیا گیا تو تیس اشرفی ہوا۔ اور ایک دوسرے موقع پر اُنکی پیراہن
اور چادر کا اندازہ کیا گیا تو چار سو درہم ہوا۔ حماد اُن کے صاحبزادے فرماتے تھے
کہ میرے والد اس قدر خوشبو کا استعمال کرتے تھے کہ جب وہ کہیں جانے تو
لوگ خوشبو کی وجہ سے پہلے ہی سمجھ جاتے کہ امام اعظم آرہے ہیں[2]۔ شیخ الاسلام
ہروی جن کا زہد مشہور ہے جب باہر تشریف لاتے تو لباس فاخرہ اُنکے جسم پر ہوتا اور
بیش قیمت گھوڑا ران کے نیچے۔ اور وہ فرمایا کرتے تھے کہ افعل ہٰذا اعزازاً
للدین۔ یعنی میں یہ اظہار حشمت دین کے معزز کرنیکے واسطے کرتا ہوں[3]۔

**جسمانی ریاضت** ہم نے اس تحریر میں بعض عنوان ایسے قائم کئے ہیں
جو نظر بحالات موجودہ علمائے کرام کے ذکر میں اجنبی بلکہ بے محل معلوم ہوتے ہیں
اُنھیں میں سے غالباً یہ سرخی بھی ہے۔ ہمارے قدیم مدارس میں جسمانی ریاضت کا
مسئلہ لوں پتا نہیں ہے بر خلاف اُنکے مدارس جدیدہ تعلیم علوم کے برابر اس کو بھی اہتم
بالشان خیال کرتے ہیں۔ ان دونوں حالتوں کے دو مختلف اثر پیدا ہوئے ہیں
نئی روشنی کے لوگ تو اسکو ترقی جدید کا ایک جلوہ سمجھ رہے ہیں۔ پرانی فیشن کے
بزرگ اس کو داخل لہو و لعب اور ثقاہت و متانت کے خلاف تصور فرما رہے ہیں
تاریخی عدالت سے یہ فیصلہ ہوتا ہے کہ دونوں خیال واقعیت سے دور ہیں۔ اہل علم
میں جسمانی ریاضت کا اہتمام نہ تہذیب جدید کا نتیجہ ہے اور نہ خلاف متانت و وقار ہے

---

[1] (تذکرہ ص ۱۹۱) [2] (خیرات حسان ص ۳۲ و ۹۱) [3] (تذکرہ ص ۳۸۱) سے صوفت اور لباس دونوں پاکیزہ ۱۲

صدہا برس گزرے جب بھی ہمارے علماء مردانہ ورزشوں کے پابند تھے اور جو لوگ پیشوائے اُمت مانے گئے ہیں اُنہوں نے اسکی طرف خاص توجہ فرمائی ہے۔ لہذا اس طریقے کو نہ جدید کہہ سکتے ہیں اور نہ خلاف شان علماء۔ علما کے حالات ایک طرف۔ تیراندازی اور گھوڑے کی سواری کی مشق کی تاکید حضرت سرور کائنات نے فرمایا ہے۔ اور صحیح بخاری میں اُس گھوڑ دوڑ کا ذکر ہے جسکا اہتمام آپنے بنفس نفیس فرمایا تھا۔ اور جسمیں عبداللہ ابن عمرؓ بھی ایک گھوڑے پر سوار تھے۔ اور اوس اونٹوں کے دوڑ کا مذکور ہے جسمیں آنحضرتؐ کی سواری کی اونٹنی دوڑی تھی۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ جسمانی ریاضت ہمارے اہل علم کا خاص شعار ہونا چاہئے۔ اس رسالہ کی تحریر کے لئے جو کتابیں میں نے دیکھیں اُن سے ثابت ہوا کہ علمائے سلف کی عمریں عموماً بڑی ہوئی ہیں اور اخیر عمر تک اُنکے قویٰ کام دیتے رہے ہیں۔ یہ حقیقۃً اسی ریاضت کا کرشمہ تھا جسکے وہ عادی تھے۔ ورنہ اس زمانے کی طرح ضعف دماغ اور جسمانی کمزوری اُس زمانے کے علما کی بھی خاص علامت قرار پاتی۔

امام ابن عون تابعی کے حالات میں لکھا ہے کہ اُنکو گھوڑے کی سواری کا شوق تھا۔ ایک مرتبہ اُنہوں نے گورخر میدان میں گھیر کر مارا تھا۔ گورخر کی چالاکی مشہور ہے اوس کو میدان میں گھیرنا اور تلوار نیزہ یا تیر سے شکار کرنا بہت دشوار ہے۔ اس واقعے سے امام ممدوح کی اعلیٰ درجے کی شہسواری اور فنون شکار سے پوری واقفیت کا نشان ملتا ہے۔ امام شافعی نے تیراندازی میں وہ ملکہ حاصل کیا تھا کہ قریش میں

ع علامہ عینی نے ہدایہ کی شرح بنایہ جب لکھی ہے تو اُنکا سن نوے برس سے تجاوز کرچکا تھا۔ کتاب مذکور کے خاتمے میں اُنہوں نے اس امر کی تشریح کی ہے اور فرمایا ہے کہ اس شرح کے لکھنے کا اتفاق اکثر شب کو ہوا۔ 1 (ذیل ص ۱۴۰)

انکا ثانی نہ تھا - اور یہہ کمال بہم پہونچایا تھا کہ اُنکے تیر وس نشانے سے اُڑادیتے تھے[1]

امام بخاری کو بھی تیر اندازی کا خاص شوق تھا - اور اکثر گھوڑے پر سوار ہو کر شہر سے باہر اوس کی مشق کے لئے تشریف لیجاتے تھے - اُن کا ہاتھ بھی ایسا سچا ہو گیا تھا کہ کم تیر خطا جاتے تھے علامہ ابو القاسم شافعی کی نسبت ابن خلکان لکھتے ہیں -

کان علامۃ فی الفقه والتفسیر والحدیث والاصول والادب والشعر وعلم التصوف جمع بین الشریعۃ والحقیقۃ - جو لوگ ابن خلکان کی پر احتیاط روش تحریر سے واقف ہیں وہ میرے اس بیان کی تصدیق کرینگے کہ مورخ مذکور نے یہ الفاظ محض گرمی سخن اور آرائش بیان کے واسطے نہیں لکھے ہوں گے بلکہ واقعات نے یہہ الفاظ اونکے قلم سے لکھوائے ہونگے - ہم کو اس موقع پر یہہ بیان کرنا ہے کہ علامہ ممدوح کو اتنے علوم میں کمال پیدا کرنے کے ولولے میں بھی جسمانی ورزش اور فنون ریاضت کی طرف سے بے توجہی نہیں ہوئی - اور ان مشاغل عالیہ کے ساتھ اونہوں نے گھوڑے کی سواری اور مردانہ فنون میں وہ مشق بہم پہونچائی کہ اُن کی چابک سواری اور استعمال اسلحہ کی مہارت مرتبہ کمال کو پہونچی ہوئی تھی[2]

**اپنا کام خود کرنا** جو لوگ اپنا کام خود کرتے ہیں اون کو اپنی ذات پر بھروسہ اور اعتماد ہوتا ہے اور اسی اعتماد نے دنیا میں بڑے بڑے کرشمے دکھلائے ہیں - جو لوگ اپنا کام خود نہیں کرتے اُن کے دل میں ایک قسم کی بزدلی پیدا ہوتی ہے اور یہہ بزدلی انسانی حوصلے اور عزم کا بالکل ستیاناس کر دیتی ہے - حضرت سرور کائنات کے حالات مبارک میں لکھا ہے کہ حضور اپنا کام خود دست مبارک سے

[1] (تذکرہ ص ۳۳۱) [2] (مقدمہ ص ۵۶۶) [3] (ابن خ ص ۳۰۰)

فرمایا کرتے تھے۔ بکریوں کا دودھ آپ دوہ لیتے۔ پھٹا کپڑا خود سی لیتے۔ نعلین مبارک ٹوٹ جاتیں تو اون کو اپنے ہاتھ سے گانٹھ لیتے غرض اپنے کام کیلئے دوسروں کو کم تکلیف دیتے۔ آپ کے خادم حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ دس برس میں آپ کی خدمت میں رہا اس عرصے میں میں نے آپ کی خدمت اس قدر نہیں کی جتنی آپ نے میرے کام فرما دئیے۔ علماء سلف کے حالات شاہد ہیں کہ انھوں نے اپنے پیشوائے ملت (روحی فداہ) سے یہ سبق بھی حاصل کیا تھا اور جو قوتیں خداوند تعالیٰ نے انکو عطا فرمائے تھے اونکا پورا شکر بجا لاتے تھے۔ امام ابن طاہر جب فن حدیث کی تحصیل کیلئے امام حبال کی خدمت میں حاضر ہونے چلے تو لوگوں نے اونکو جتایا کہ امام موصوف بازار سے اپنا کام خود کر لاتے ہیں وہاں بھی انکو تلاش کر لینا۔ چنانچہ جب یہ انکے شہر میں وارد ہوئے تو اول بازاروں میں گشت لگایا۔ تلاش کرتے کرتے اون کو امام حبال ایک عطار کی دوکان پر اس ہیئت سے ملے کہ دامن میں وہ تمام ضرورت کی چیزیں بھری ہوئی تھیں جو وہ بازار سے خرید کر لائے تھے۔ اس واقعہ کی قدر اُس وقت بہت بڑھ جاتی ہے جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ امام ممدوح کی عمر اُس زمانہ میں اناسی برس کی تھی۔[1] ابو الاسود دؤلی واضع فن نحو پر اخیر عمر میں فالج گرا تھا اور اوس کے اثر سے اُنکے ہاتھ پانوں مؤف ہو گئے تھے۔ اس معذوری کی حالت میں بھی وہ ہر روز پانوں گھسیٹتے ہوئے بازار کو جاتے اور اپنا کام کر لاتے۔ یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ ضرورت اون کو اس تکلیف کرنے پر مجبور کرتی تھی کیونکہ ابو الاسود بہت آسودہ تھے اور بہت سی خادم

---

[1] (تذ ج۲ ص ۳۸۵)

اُن کی سرکار میں حاضر رہتے تھے۔ ایک روز کسی نے اُن سے ازراہ تعجب دریافت کیا کہ اس قدر خادموں کے ہوتے ہوئے یہ شاق مصیبت ہر روز کیوں برداشت کیجاتی ہے اُس ادیب نے یہ پُرمعنی جواب دیا کہ بات یہ ہے کہ آمد شد میں اتنا نفع ہے کہ جب میں گھر میں لوٹ کر آتا ہوں تو لڑکے بھی کہتے ہیں کہ آگئے لونڈیاں بھی کہتی ہیں کہ آگئے۔ اگر میں گھر میں پا شکستہ ہو کر پڑا رہوں تو بکریاں مجھپر پیشاب بھی کریں تو بھی کوئی خبر نہ ہو[1]۔ یہ مقولہ عجب حکمت انگیز ہے۔ اور شخصی حالت سے لیکر قومی حالت تک یکساں موثر ہے۔ دنیا میں جو کچھ گرمی ہنگامہ ہے وہ سب حرکت کا نتیجہ ہے۔ اور سکون ملکوں اور قوموں کی رونق کو درہم برہم کرنے والا ہے۔ جو قومیں ہاتھ پاؤں چھوڑ بیٹھی ہیں وہ پامالی کے سوا اور کس چیز کی توقع اس عالم میں رکھتی ہیں۔ امام بخاری نے شہر بخارا کے باہر ایک مہمان سرا بنوائی تھی۔ اُس کی تعمیر کے وقت جو مزدور معماروں کو اینٹیں پہونچاتے تھے اُن میں خود امام بخاری بھی شامل تھے۔ یہ امام زبانی اپنے سر پر اینٹیں رکھکر لیجاتے اور راجوں کو دیتے۔ ایک شاگرد نے ازراہ دلسوزی ایک روز عرض کی کہ آپ کو اس محنت کی کیا ضرورت ہے۔ امام ممدوح نے فرمایا کہ هٰذا الذی ینفعنی[2] نفعنا الله تعالیٰ باتباع السلف الصالحین واٰخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمین۔



[1] ابن خ ص ۱۴۱ (۲۴) [2] (مقدمہ ص ۵۶۷) [3] یہ وہ کام ہے جو مجھکو نفع دیگا۔

# مضامین



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# رسالہ مصنفان اسلام

ہجرت کی دوسری سے آٹھوین صدی تک مسلمان علمی سرمایون پر تنہا قابض رہے - کچھ تو مذہبی جوش تھا اور کچھ بنی امیہ اور بنی عباس کی فیاضیون نے اون ہمتون کو اس قدر بلند کر دیا تھا کہ دوسری اور تیسری صدی مین جو ترقی اوس کو ہو گئی وہ پھر نصیب نہ ہوئی - مذہب نے تو اتنا کیا کہ اون کو ان علوم شوق ہو گیا جن کو دین محمدیؐ سے زرا بھی تعلق تھا - لیکن ان فیاضیون نے اس شوق کو چند قدم اور آگے بڑھایا جس کا یہ نتیجہ ہوا کہ یونان کے سارے علوم و فنون مسلمانون مین امنڈ آئے - سنہ ۸۰ ہجری کے پس و پیش مین خالد بن یزید اموی نے یونانی زبان دانون کو جمع کیا اور ترجمہ کی خدمت دی - عبد الملک بن مروان اموی کے حکم سے نصر بن عاصم نے سنہ ۹۰ کے پس و پیش مین نقطون کو باترتیب وضع کیا جس سے ب ت ث وغیرہ

حرفون مین تمیز پیدا ہوئی۔ اسی خلیفہ کے عہد مین عربی زبان دولت اسلام
کے تمام محکمون مین لیلیگئی جس سے وہ رفتہ رفتہ مصر۔ شام اور عراق کی مادری
زبان ہوگئی۔ اس کے بعد ہارون عباسی نے ترجمہ و تصانیف کا ایک بڑا محکمہ
بیت الحکمت قائم کیا جہان ژند۔ یونانی۔ سریانی۔ سنسکرت زبانون سے
عربی مین کتابین ترجمہ ہوئین۔ اس کے محکمہ مین حنین بن اسحاق۔ ثابت بن
قرۃ۔ جیش بن الحسن وغیرہ نامور عیسائی مترجم پانچ پانچ سو اشرفی ماہوار پر مقرر
ہوئے۔ اور دو سو برس کے اندر ہی اندر بیت الحکمت نے یونان اور روم
کا سارا علمی خزانہ خالی کر دیا۔ اس عہد مین فضل بن یحیی برمکی کے اہتمام سے
کاغذ بنانے کا کارخانہ جاری ہوا۔ مامون عباسی کا جوش اس سے
کہین بڑھا ہوا تھا اوس نے صرف اس شرط پر شاہ یونان سے صلح
دائمی اور ایک سو چالیس من سونا دینے کا وعدہ کیا کہ وہ حکیم لیو کو اجازت
دے کہ کچھ دنون امیر المومنین کو فلسفہ آکر سکھا جاے۔ مامون پہلا خلیفہ
ہے جس کے عہد مین دمشق۔ شماسیہ اور بغداد مین رسدگاہین قائم ہوئین
اوس نے صحراے سنجار مین اس قول کو تجربہ سے تحقیق کیا کہ کرہ ارضی کا محیط
چوبیس ہزار میل ہے۔ چوتھی صدی سے پہلے جبکہ اسلام مین کوئی سررشتہ
تعلیم نہ تھا۔ ہم دیکھتے ہین کہ یزید بن ہارون المتوفی سنہ ۲۰۶ ہجری کے حلقہ
درس مین ستر ہزار طلبا کا ہجوم رہتا تہا۔ جامع بصری مین امام بخاری نے
جب لیکچر دینے شروع کئے تو دس ہزار کے قریب محدثین۔ فقہ۔ خواص
اور اہل مناظرہ شامل ہوئے ایجاد و اختراع مین بھی مسلمانون نے کوئی
دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ چنانچہ عربی زبان مین ایک ہزار چار سو مستند تاریخین
لکھی گئین۔ حافظ مقریزی نے سنہ ۸۲۰ کے پیش و پیش مین علم البیان کے

چند قاعدے لکھے جن کو متاخرین نے وسعت دی۔ قطرب المتوفی ۲۰۶ھ نے علم لغت وضع کرکے "کتاب المثلث" اس علم مین لکھی جس کی اکثرون نے تقلید کی۔ ابن المعتز عباسی المتوفی ۲۹۶ھ نے علم بدیع ایجاد کیا۔ امام غزالی نے تہافت الفلاسفہ علم کلام مین سب سے پہلے کتاب لکھی۔ اور ثابت کیا کہ فلسفہ یونانی جس قدر اسلام کے اصلی مسائل سے مختلف ہے خود غلط ہے۔ ثابت بن ناصر دمشقی یزید ثانی کے عہد مین ایک نامی فلاسفر تھا۔ اس نے آلات جاذب برق ایجاد کئے جن کے ذریعہ سے قوت کہربایہ بجلی کو بادلون سے جذب کرتی تھی۔ یزید نے ثابت کی اس ایجاد پر پانچ لاکھ روپیہ اوسے عطا کیا۔ عبدالملک بن مروان کے عہد مین جنگی جہاز بنائے گئے۔ لوہا پگلا کر ڈھالا گیا۔ ۲۹۰ھ کے پس و پیش مین علی بن تغلب گھڑی سازی مین مشہور رہا۔ زبیدہ خاتون نے شموم عنبری کو بزم تکلف مین جگہ دی۔ جغرافیہ کو وسعت دی گئی اور مختلف مقامات کے نقشے تیار ہوئے۔ سلیمان المتوفی ۲۳۷ھ نے ہند۔ چین اور لنکا کا سفر کرکے اپنے سیاحت کے حالات قلم بند کئے۔ مسلمان علم ہندسہ مین مشغول ہوئے اور اونہون نے اوس مین جیوب کو داخل کیا۔ یونان کے علم مثلث کو ارقام مین لائے۔ محمد بن موسیٰ المتوفی ۲۵۹ھ نے جبر و مقابلہ وضع کیا۔ علم ہیئت مین بنالی۔ ہیئت دان نے زمین کے نقطہ راس اور نقطہ ذنب کے منتقل ہو جانے کو دریافت کیا۔ بعض رصدگاہون مین مسلمانون نے دائرۃ البروج کے اوس میلان کو بھی دریافت کر لیا جو خط استوا کی طرف ہے۔ ابو ریحان بیرونی ایک نامی منجم نے ۳۸۰ھ کے پس و پیش مین حرکت زمین معلوم کی علم مناظرہ مین مسلمانون نے السکاس کا قاعدہ

دریافت کیا۔ کیمیا کو اصول پر قائم کرکے علم کی حیثیت مین لے آئے۔ ابن حشیم نے روشنی کی حرارت اور جسمیت کو بدلائل ثابت کیا علم طب مین چیچک۔ سنگریزہ وغیرہ بیماریون کے لئے علاج تجویز کئے گئے اور بہت سی نئی دوائیون کا اس علم مین اضافہ ہوا۔

سنہ ۴۰۰ھ سے باقاعدہ درس گاہون کی تعمیر بھی شروع ہوگئی۔ خاص شہر بغداد مین ۷۰۰ مدرسے قائم ہوئے جن مین ۳۰ بڑے کالج شامل تھے لیکن زیادہ سربرآوردہ دو کالج تھے ایک آل سلجوق کا "نظامیہ" جس مین چھ ہزار طلبا زانوی ادب تہ کرتے تھے اور جس کا سالانہ نظام الملک نے ۱۵ ہزار دینار مقرر کیا تھا۔ دوسرا آل عباس کا "مستنصریہ" جس کا سالانہ بیت المال سے ۶۰ ہزار مثقال (یعنے ۴ لاکھ ۲۰ ہزار روپیہ کے قریب تھا) بغداد کی طرح اصفہان مین ۸۴۔ دمشق مین ۷۵ بیت المقدس مین ۴۸۔ نیشاپور مین ۵۔ قاہرہ مین ۲۰۔ قرطبہ مین ۸۰ نامی گرامی مدرسے مختلف وقتون مین قائم ہوئے۔ خاندان عباسیہ کو دیکھکر والیان اندلس کو بھی علمی ترقی کا خیال ہوا اور اون کی توجہ سے قرطبہ رشک بغداد ہوگیا۔ عبدالرحمن ناصر نی قسطنطنیہ افریقہ۔ مصر۔ شام۔ فارس۔ عراق وغیرہ ملکون سے کتابین منگوائین اور اپنے زمانہ کے مولفون کو انعام بھی دیا یہان تک کہ اوس کے پاس ۴ لاکھ کتابین جمع ہوگئین جس سے یہ فائدہ ہوا کہ اندلس مین جم غفیر فلاسفرون کا پیدا ہوگیا۔ ابن ماجہ۔ ابن رشد کے نامون سے کون واقف نہین۔ ابن فرناس وہان پہلا شخص ہوا جس نے پتھر سے شیشہ بنایا معرفت اوقات کا آلہ اختراع کیا اور ہوا مین اڑنے کے لئے ایک کل تیار کی ابن طفیل اندلسی نے سنہ ۵۰۰ھ کے پس وپیش مین ایولیوشن تھیوری کو ظاہر کیا۔ قرطبہ پہلا شہر ہے جس کی سڑکین پختہ کی گئین اور رات کیوقت اونپر لالٹنون سے روشنی کی گئی۔ غرناطہ مین ۱۳۰ پن چکیان دن رات چلتی تھین

اشبیلیہ (سویل) مین ایک لاکھ کارخانے تھے جہان زیتون کا تیل نکالا جاتا تہا
تصنیف وتالیف کا یہ عالم تھا کہ ایک وقت مین قرطبہ مین ۱۵۰۔ مالقہ مین ۵۳ مریہ مین
۵۲ - پرتگال مین ۵۵ - اور مرسیلیا مین ۱۷ کتابین لکھی گیئن (اسبیلیہ - غرناطہ - بلنیہ
وغیرہ شہرون کا تو کچھ ذکر ہی نہین) یورپ کی استادی کا فخر بھی اندلس کو حاصل ہوا
جوبرت فرانسیسی سنے یہان مدتون تعلیم پائی اور جب وہ ۹۹۹ء مین پوپ ہوگیا تو اُس نے
اطالیہ مین دو مدرسہ کہولے - اسی شخص نے ارقام ہندسہ کو عرب سے سیکہکر یوروپ
مین شائع کیا - فاطمیہ خلفا نے بھی اس طرف رجوع کیا - مقریزی مورخ کا بیان ہے
کہ عزیز باللہ فاطمی المتوفی ۳۸۶ھ کے محل (واقع القاہرہ) مین ۴۰ کتب خانے تھے" ایک
اور مورخ کسی قدر مبالغہ کے ساتھ لکھتا ہے کہ ان کتب خانون مین ۱۷ لاکھ کتابین تھین
فاطمیہ کے عہد مین القاہرہ مین ایک پبلک لائبریری تھی جس کو "دار العلم" اور "دار الحکمۃ" کہتے
تھے اس زمانہ مین جامع ازہر مین ۱۲ ہزار طلبا دور دراز ملکون سے آکر فقہ - فقہ منطق
لغت - نجوم - حدیث - ریاضی - تفسیر - تاریخ کی تعلیم پاتے تھے - والیان مراکش -
اس وجہ سے زیادہ قابل ذکر ہین کہ دنیاوی اسلام مین جو پہلا حربی تعلیم گاہ قائم ہوا
وہ عبد المومن والی مراکش کے حکم سے ہوا - اس تعلیم گاہ مین ۳ ہزار طلبا شریف خاندان
ہم عمر نوجوان داخل تھے جن کو وہان مار الطلبہ القاضی حفظ کرنے کے سوا فن سپاہگری بھی
سکہایا جاتا تہا - عبد المومن ان کو القصر مین جمع کر کے امتحان لیا کرتا تہا - یونیورسٹی
فاس (واقع مراکو) مین مصر - اندلس اور فرانس سے طلبا بغرض تدریس آتے تھے
یہ یونیورسٹی ۳۸۰ھ کے پس وپیش مین قائم تھی اس سے پہلے دنیا مین کوئی یونیورسٹی
نہین ہوئی -

غرض مسلمانون نے کائنات کے خزانون کو ہمت سے لیا استقلال سے
رکہا اعتدال سے برتا - دنیا کے پردے پر ناگہانی ترقی کی سب سے پہلی

اور سب سے پہلی مثال قائم کی۔ ادہر میدان شجاعت مین اونہون نے کسریٰ اور قیصر کو نیچا دکہایا ادہر میدان فضیلت مین یونان کو دبایا اور یورپ کو سکہایا۔ اندلس فتح کیا اور قرطبہ مین روز افزون ترقیان کین جس کی نسبت یہ مشہور ہوا کہ "اگر پرند کا دودہ لینا ہو تو وہان جاؤ"۔ آسمان علم کا آفتاب اگر بغداد اور القاہرہ کے مینارون پر جگمگا رہا تہا تو ماہتاب قرطبہ اور غرناطہ کے گنبدون پر۔ مگر آٹھوین صدی کے ساتہہ ان ترقیون کا خاتمہ ہوگیا۔ تنزل شروع ہوا آفتون کو ساتھ لایا جن سے مسلمانونکو اس قدر ربط ہوگیا کہ وہ ترقیان جن کا آگے دن اون مین ظہور رہتا نہ جانتی ہین اور نہ جاننا چاہتے ہین۔ لیکن یہ ان کی غلطی ہے۔ لاطانی زبان مین ایک مثل مشہور ہے کہ "نبوت کی آنکھہ ماضی کو دیکھتی ہے"۔

بگڑی ہوئی قوم کے لئے یہ پیش بینی زیادہ ضروری ہے۔

زمانہ کا قاعدہ ہے کہ بیشتر دان قوم کی سرگرمی افسردگان قوم کے ولولے بڑہاتی ہے گذشتہ مصائب سے نصیحت لینا گذشتہ معارج کو عبور کرنا ترقی دوبہودی کی جڑ ہے۔ بزرگون کی سرگذشت ہم کو بتاتی ہے کہ ہم بھی اپنی زندگی اعلیٰ بنا سکتے ہین۔ اس مختصر رسالہ مین سلف کے اون نامی گرامی مصنفون کا بیان ہے جو دنیائے اسلام مین بے شمار تصانیف چہوڑ گئے ہین۔ جو عالم تاریخ مین خلف سے باتین کرنے پر سب سے زیادہ مستعد و آمادہ نظر آتے ہین۔ افسوس آمادہ اس لئے کہ باوجود اس کثرت اور باوجود اس افراط کے ہم مین سے خال خال کو اتنی توفیق ہے کہ اون کی باتون سے سبق لے۔ سبق بھی وہ سبق جس نے اون کو اپنے وقتون مین استاد ہی نہین بلکہ روے زمین کا مالک بنا دیا تہا اگر مالک تہے عالم بھی ضرور تہے۔ عالم کی دنیا کا ایک کنارہ وادی الکبیر تہا تو دوسرا دریاے سندھ تہا۔ مگر اس دنیا نے پاؤن پہیلاے

ہم کو دغا دی - آسمان سے بیرخی کی - ہم تاریکی مین آئے - دن نکل آیا - مگر ہمارے لئے ابھی رات ہے - نہ ہم مین وہ ہمت ! اور نہ ہم مین وہ جرأت !! نہ ہم مین وہ جوش !! اور نہ ہم مین وہ خروش !!

ابن حنیف

۲۳ + ۳ + ۱۸۹۵ء



# مصنفان اسلام

ابو العلا احمد بن عبد اللہ بن سلیمان بن محمد بن سلیمان بن داؤد تنوخی ۔ ربیع الاول ۳۶۳ھ کو معرۃ النعمان مین پیدا ہوا۔ قدرت نے اوسے شاعرون کے عالم گرد وصف سے محروم نہ رکہا۔ چنانچہ یہہ چار برس کا تھا کہ چیچک سے اوس کی آنکھین جاتی رہین اور یہہ بھی ہومر۔ ملٹن وغیرہ نامور شاعرون کی طرح اندہا ہوگیا۔ اوس کو تصانیف کا نہایت شوق تھا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ جہان وہ شعر مین لاثانی تھا وہان صرف و نحو۔ ادب و معنی مین بھی اپنا آپ ہی نظیر تھا۔ علم ادب مین "الایک والغصون" ایک کتاب لکھی جو ۱۰۰ جلد مین ختم ہوئی۔ نظم مین کتاب "لزوم مالایلزم" ۵ جلدون مین تالیف کی۔ کتاب "ضوء السقط۔ کتاب لامع العزیز۔ کتاب ذکری حبیب۔ کتاب غیث الولید کتاب معجز احمد۔ کتاب زند السقط (شرح ضوء السقط) وغیرہ سب بے نظیر کتابین تصنیف کین اور ربیع الاول ۴۴۹ھ مین وفات پائی۔

احمد تقی الدین بن عبد الصمد مقریزی مصری دنیاے اسلام کے مورخ تھے۔ تاریخ مین انہون نے جو کتابین لکھین اون مین سے چند کتابون کی فہرست دیجاتی ہے:۔

المواعظ والاعتبار بذکر الخطط والآثار (۲ جلد) امتاع الاسماع (۶ جلد) الجر عن البشر (۴ جلد) السلوک فی معرفۃ دول الملوک (۴ جلد) تاریخ الکبیر المقفی فی تراجم اہل مصر والواردین الیہا۔ (ابو المحاسن کہتا ہے کہ اگرچہ کتاب ختم ہو جاتی تو ۸۰ سے زیادہ جلدون مین پوری ہوتی۔ "الالمام باخبار من بارض الحبشۃ من الملوک الاسلام" (یہ کتاب ۱۷۹۰ع کو لنڈن مین چھاپی گئی) مجمع الفوائد (۸۰ جلدون مین ختم ہوئی) کتاب فی الغنا - کتاب فی الاجسام المعدنیہ وغیرہ وغیرہ۔ علامۂ مقریزی ۷۶۶ھ مین پیدا ہوئے اور ۸۴۵ھ مین انتقال کر گئے۔ وہ بعلبکی الاصل تھے مصر مین رہا کرتے تھے۔ شافع المذہب تھے۔ تاریخ مصر مین اون کو زیادہ شہرت حاصل ہوئی۔

**احمد بن** ثابت بن احمد بن مہدی بن ثابت بغدادی المعروف بہ "خطیب" جمادی الآخر ۳۹۲ھ مین پیدا ہوئے علم حدیث اور تاریخ مین کمال دسترس پیدا کی بغداد کی بے نظیر تاریخ لکھی۔ فقہ ابو الحسین محاملی اور قاضی ابو الطیب سے حاصل کی اور اس علم مین بھی از بس امتیاز پایا۔ تصانیف کی تعداد ۱۰۰ سے کم نہین۔ ۴۶۳ھ ذالحجہ کے مبارک مہینے مین رحلت کی اور جناب بشر حافی کے مزار کے پاس مدفون ہوئے۔

**احمد بن** علی بن محمد بن محمد بن علی معروف بہ "ابن حجر" عسقلانی۔ عسقلان (واقع ملک شام) مین ۷۷۳ھ مین پیدا ہوئے۔ شعر۔ حدیث۔ تاریخ مین از حد شہرہ پایا۔ بے شمار کتابین تصنیف کین۔ اصابہ فی ذکر الصحابہ ۴ جلدون مین لکھی اور استیعاب و اسد الغابہ کی تمام باتون کو اس مین جمع کیا۔ صحیح بخاری کی شرح فتح الباری ۱۲ جلدون مین لکھی اور رجب ۲۵ برس کی مدت کی بعد ۸۴۲ھ مین یہ کتاب ختم کر چکے تو انہون نے شہر القاہرہ مین ایک بہت بڑا ولیمہ دیا جس مین

جملہ اکابر و عمال جمع تھے۔ ابن حجر نے صرف علم حدیث اور اس کے متعلقات میں چالیس کتابیں لکھیں۔ تعجیل المنفعت۔ المجمع المؤسس۔ بلوغ المرام۔ نزہتہ النظر مبہمات۔ تقریب التہذیب۔ تعریف مراتب الموصوفین بالتدلیس فی اسانید الاحادیث۔ المعجم المفہرس۔ الکافی الشاف وغیرہ اون کی مشہور تالیفات ہیں شہاب الدین آپکا لقب تھا حافظ القران تھے۔ شافعی المذہب تھے جسطرح حدیث میں آپ سرتاج تھے اسی طرح تاریخ میں مورخ مستند اور شعر میں شاعر مختار تھے۔ ۸۵۲ھ میں وفات پائی۔

**احمد بن** عمرو بن سریج امام شافعی علیہ الرحمتہ کے بہت بڑے مصاحبوں میں سے تھے اُن کو امام موصوف کے تمام مصاحبوں پر ترجیح دی گئی ہے حتی کہ مزنی پر بھی۔ شیخ ابو اسحق شیرازی کا بیان ہے کہ "ابو العباس احمد بن عمر مذکور نے ۴۰۰ کتابیں تصنیف کیں اور مذہب شافعی کی اشاعت میں دل و جان سے کوشش کی اور مخالفان مذہب کا رد لکھا اور اکثر یہ مذہب صرف احمد بن عمر کی وجہ سے پھیلا" علامہ موصوف نے ۳۰۶ھ میں وفات پائی اور بغداد کے محلہ کرخ نامی میں اپنے حجرے کے اندر مدفون ہوئے اون کے مزار کی آج تک زیارت ہوتی ہے۔

**احمد بن** عیسی بغدادی کی ذکر ہے کہ ایک دفعہ موزے اون کے ہاتھ میں تھے کبھی اون کو سیتے تھے اور کبھی ادھیڑتے تھے۔ لوگوں نے پوچھا یہ آپ کیا کرتے ہیں۔ کہا کہ "میں اپنے نفس کو مشغول کرتا ہوں اس سے پہلے کہ وہ مجھے مشغول کرے" جب سے اُن کا نام 'خزاز' پڑ گیا کیونکہ خرز پھٹے ہوئے موزوں کے سینے کو کہتے ہیں۔ آپ محمد بن منصور طوسی کے شاگرد تھے ذوالنون مصری۔ سری سقطی۔ بشر حافی۔ جنید بغدادی۔ عید بصری جیسے

جلیل القدر صوفیہ کی صحبتون مین رہے۔ تصانیف بکثرت چھوڑین جن کی تعداد کم وبیش... ہ بتائی گئی ہے۔ وہ پہلے شخص ہین جنھون نے علم فنا و بقا مین کچھ لکھا۔ شیخ الاسلام کی راے ہے کہ مشایخ مین کوئی ان سے بڑھکر نہین ہوا۔ مرتعش کا بیان ہے کہ "جب خراز حقایق مین کچھ کہتا ہے تو تمام عالم اوس کے سامنے ہیچ نظر آتا ہے"۔ علبی بغدادی فرماتے ہین کہ "دنیا مین ایک وہی تھا۔ وہ کیا گیا دنیا ہی نہین رہی"۔ غرض آپ کے اوصاف بیان سے باہر ہین۔ مدتون مصر مین رہے۔ برسون مکہ مین قیام رہا۔ آخر ۲۸۶ھ مین بزم آراے باغ جنان ہوئے۔

**احمد بن یحیی بن اسحق** المعروف بہ "ابن راوندی" راوند دل قہ اصفہان کا رہنے والا تھا۔ علم کلام مین بڑا دخل رکھتا تھا۔ شعر بھی کبھی کبھی کہہ لیتا تھا۔ کتاب فضیحۃ المعتزلہ کتاب التاج۔ کتاب الزمرد وغیرہ ۱۱۴ کتابین لکھین ۲۴۵ھ مین چالیس برس کا ہوکر مرگیا۔

**امیر خسرو بن سیف الدین** ۶۵۱ھ مین پیدا ہوئے چونکہ ان کے باپ قبیلہ لاچین کے امرا مین سے تھے اس لئے لوگ اون کو بھی امیر کہلایا کرتے تھے اونھون نے چھ بادشاہون کی خدمت کی۔ کتاب نہ سپہر علاؤالدین خلجی کے بیٹے قطب الدین کے لئے لکھی جس کے صلے مین اون کو ہاتھی کے وزن کے برابر سونا ملا۔ اول مین یہ غیاث الدین بلبن کے بڑے بیٹے محمد المعروف بہ شہید کے پاس رہا کرتے تھے اور ۵ برس تک اوسی کے پاس ملتان مین رہے۔ لیکن جب محمد مغلون کے ہاتھ سے مارا گیا تو یہ ملتان سے چلے آئے۔ احمد بلبن کے دربار مین محمد کا پر درد اور دلسوز مرثیہ کہکر لائے۔ جس کے سننے سے غیاث الدین کے دل کو ایسا صدمہ ہوا کہ اس صدمہ سے جانبر نہ ہوسکا۔ امیر خسرو نے

فن موسیقی مین بارہ نئے مقام ایجاد کئے اعجاز خسروی (۵ جلد) قرآن السعدین وغیرہ ۹۹ کتابین تصنیف کین۔ خود ان کا بیان ہے کہ مین نے ۴ لاکھ سے زیادہ اور ۵ لاکھ سے کم اشعار نظم کئے ہین۔ ان کا ایک کلیات بھی ہے جس مین ۸ ہزار کے قریب اشعار ہین۔ نظام الدین اولیا علیہ الرحمۃ سے آپ کو ارادت تھی اور اکثر صحبت بھی رہا کرتی تھی۔ چنانچہ جب ۷۲۵ھ مین آپکا انتقال ہوا ہے تو اونہین اولیا اللہ کے جوار مین مدفون ہوئے۔

**ابو علی حسین بن عبداللہ بن سینا** کی ذہانت اور علمیت کا اندازہ اس سے بخوبی ہو سکتا ہے کہ سولہ برس کی عمر مین فضلاے نامدار اوس کے آگے زانوے ادب طے کیا کرتے تھے۔ فن طبابت مین اوس نے اعجاز کا رتبہ حاصل کیا تھا جس کی وجہ سے شمس الدولہ والی گورگان نے اوسے اپنا وزیر بنا لیا۔ اس وزارت مین اس کا یہ حال تھا کہ جب تک ۱۲۰ مریضون کا ہاتھ نہ دیکھہ لیتا کھانا نہ کھاتا تھا اور پھر وزارت کا کام بھی سرانجام دیتا تھا۔ ابن سینا پہلا شخص ہے جس نے مریضون کے علاج مین املتاس۔ راوند۔ املی۔ ہلیلہ۔ کاسنی وغیرہ دواؤن کا استعمال کیا۔ طبابت کی طرح فلسفہ مین بھی وہ گوے سبقت لیگیا تھا۔ چنانچہ اس فن مین اوس نے ۲۶ کتابین لکھین اور نیز خطۂ یونان کے حکماء کی اصلی غلطیان نکالین۔ طب کی علم مین ۸ کتابین لکھین جن مین زیادہ مشہور قانون (۱۴ جلد) اور شفا (۱۸ جلد) ہین۔ فقہ اور توحید مین ۱۲۰ کتابین لکھین جن مین سے حاصل محصول (۲۰ جلد) البر والاثم ۸ جلد مشہور ہین۔ لغت مین چار کتابین لکھین جن مین لسان العرب (۱۰ جلد) زیادہ ممتاز ہے۔ منطق مین ۹۔ علوم طبعی و ریاضی مین ۱۵۔ آداب۔ سیاست۔ موسیقی مین ۷ کتابین تالیف کین غرض اوس نے ۱۲ برس کی عمر سے لیکر مرتے دم تک ۱۰۰ کتابین لکھین۔ شمس الدولہ کے بیٹے تاج الدولہ نے اوسے اس جرم کی

تہمت لگاکر قید کر دیا کہ یہ علاؤالدین کے ساتھ مکاتبت رکھتا ہے۔ ابن سینا ۴ مہینے قید خانہ مین رہا جہان وہ زنجیرون مین جکڑا ہوا گھبرا گھبرا کے یہ شعر پڑھا کرتا تھا۔

رایت ابن سینا العادی الرجال ؛ وفی سجن مات اخس الممات

ترجمہ۔ مین نے دیکھا کہ ابن سینا لوگون سے بیر رکھتا تھا آخر وہ قید مین بری موت مرا۔

فلم یشف ماناب بالشفا ؛ ولم ینج من موتہ بالنجاۃ

ترجمہ۔ نہ شفا نے اُسے مرض سے شفا دی۔ نہ نجات نے اوسے موت سے نجات دی۔

(۵۸) برس سے زیادہ زندگی سنے وفا نہ کی اور ۲۸ کہ ماہ رمضان یوم الجمعہ کو ہمدان مین مدفون ہوا۔

رودکی۔ سمرقندی۔ ایران زمین کا پہلا شاعر ہے جس نے دیوان مرتب کیا۔ کلیلہ۔ دمنہ کو منظوم کیا جس کے صلے مین امیر نصیر بن نوح سامانی نے اُسی ۴۰ ہزار درہم عطا کئے۔ رودکی کے اشعار جن کی تعداد ۱۰ لاکھ تین سو بیس بتائی گئی ہے سو دفترون مین ختم ہوئے۔ یہ شاعر پانچوین صدی مین ہوا۔

سعید بن مبارک بن علی بن عبداللہ بن سعید بن محمد معروف بہ ابن دہان نحوی بغدادی کے زمانہ مین ابن خشاب ابن شجری ابن جوالیقی جیسے جلیل القدر نحوی موجود تھے۔ لیکن لوگ اس کو سب پر ترجیح دیتے اور سرآمد نحویان ملنتے تھے۔ اور واقعی ابن دہان اگر سیبویہ نہ تھا تو سیبویہ زمانہ تو ضرور ہی تھا۔ شعر بھی خوب کہتا تھا۔ علم نحو مین نہایت عمدہ اور نہایت بسیط کتابین لکھین۔ شرح ایضاح تکملہ (۴۳ جلدون مین) زہرۃ الریاض (۷ جلد) شرح اللمع (۲ جلد) کتاب العروض۔ کتاب الدروس۔ رسالہ سعیدیہ وغیرہ وغیرہ۔ ۴۹۴ھ مین پیدا ہوا ۵۶۹ھ مین وفات پائی۔

عبدالرحمٰن بن احمد المشہور بہ نورالدین جامی اپنے وقتون مین ملا کے

معنز نقب سے ملقب رہے - جام کے رہنے والے تھے۔ ۴۵ سے زیادہ کتابین لکھین جن مین سے نفحات الانس - سبحۃ الابرار - شرح کافیہ - یوسف زلیخا انشا بہارستان - شواہد النبوۃ ایسی کتابین ہین جن سے اہل ہند بھی ناآشنا نہین - علامہ موصوف شاعر بھی تھے چنانچہ ان کا ایک کلیات ہے جس مین ساڑھے آٹھ ہزار سے زیادہ اشعار ہین - آپ علم الٰہی - علم تفسیر - علم اخلاق - علم فلسفہ مین بھی پوری قابلیت رکھتے تھے - ملا عبد الغفور المتوفی ۹۱۹ھ مین شارح مشہور اور مفتی زمان آپ ہی کے شاگرد تھے - آپ ۸۱۷ھ مین عالم وجود مین آئے اور ۸۹۸ھ مین فوت ہوئے -

**ابوالفرج** عبد الرحمن ابن ابی الحسن علی بن محمد بن علی قریشی تیمی بکری بغدادی ۵۱۰ھ مین پیدا ہوئے - حدیث تاریخ اور ادب مین عجیب استعداد حاصل کی اور ان علوم مین تصنیفات بھی بکثرت چھوڑین - ابوالفرج اصل مین فرضۃ الجوز نامی شہر کا باشندہ تھا اور اسی وجہ سے اس کو ابن جوزی کے نام سے شہرت ہوئی بغداد مین وعظ کیا کرتا تھا - چنانچہ ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ وہان کے سنی اور شیعہ مین جناب صدیق رض اور جناب مرتضیٰ رض کی افضلیت پر بحث چھڑی معاملہ اسپر طے ہوا کہ ابن جوزی جو فیصلہ کردے وہ فریقین منظور کر لین - غرض لوگ اس تصفیہ کے لئے آئے تو وہ وعظ کر رہا تھا اور خلیفہ ناصر الدین اللہ بھی جو مذہب امامیہ کی طرف مائل تھا اوس کے وعظ مین شریک تھا - اوس نے جن الفاظ مین اون کا فیصلہ کیا وہ یہ تھے "من کانت بنتہ تحتہ" یعنی "وہ شخص کہ اس کی بیٹی اُسے بیاہ دی گئی" اہل سنت نے کہا کہ اس سے مراد ابوبکر صدیق رض ہین کیونکہ اون کی بیٹی عائشہ نبی آخر الزمان کے گھر مین تھین - اہل تشیع نے کہا اس سے مراد علی رض ہین کیونکہ آنحضرت کی بیٹی فاطمہ زہرا آپ کی

گھر مین تھین۔ اس حکایت سے معلوم ہو سکتا ہے کہ لوگون کے دلون مین ابن جوزی کی کس قدر وقعت تھی اور کس قدر عقل کی رسائی اور حاضر جوابی کا مادہ خدا تعالیٰ نے اون کو دیا تھا۔ علامہ مذکور کی تصنیفات کی نسبت بہت کچھ روایتین مشہور ہین مگر اس مین تو کچھ شک نہین کہ اونہون نے ۲۵۰ سے زیادہ کتابین تالیف کین۔ وہ مفسر بھی تھے۔ شعر بھی نفیس کہتے تھے تاریخ مین "کتاب المنتظم" لکھی جو بہت مشہور ہوئی۔ "زاد المسیر فی علم التفسیر" (۸ جلدون مین) لکھی جس کا ایک غیر مکمل نسخہ کتبخانہ خدیویہ مین موجود ہے۔ ۵۹۷ھ مین رمضان کے جمعہ کی رات کو انتقال کر گئے۔

**عبد الرحمن بن کمال سیوطی**۔ سیوط (واقع مصر) مین ۸۴۹ھ مین پیدا ہوئے۔ شافعی المذہب تھے ہر علم مین کتابین لکھین۔ کتاب موصوف الذکر مین اونہون نے اپنی تالیف کی ہوئی بیس کتابون کے نام بتائے ہین جو صرف تاریخ مین لکھی گئین۔ علم حدیث مین اور اوس کے متعلقات مین اونہون نے ۱۰۰ کتابین لکھین (اس تعداد مین شرح۔ تلخیص اور تالیف تینون شامل ہین) جن مین سے جامع الکبیر۔ خصایص الکبیر۔ انموذج اللبیب۔ مناہل الصفا۔ مسانید الصحابہ۔ الکلم الطیب۔ الدر النثیر۔ زہر الربی۔ جمع الجوامع۔ شرح الصدور۔ عقود الزبرجد۔ وصول الامانی۔ نخبۃ الفکر۔ ابواب السعادۃ الہیئۃ السنیہ وغیرہ کتابین کتب خانہ خدیویہ (واقع القاہرہ) مین بھی موجود ہین۔ علامہ موصوف مفسر بھی تھے۔ جلالین جو ایک مشہور تفسیر ہے انہین کی مدد سے لکھی گئی مفحمات الاقران فی مبہمات القران۔ الدر المنثور فی تفسیر بالماثور (۵ جلدون مین) بعضون نے سیوطی کی تصنیفات کا اندازہ کیا تو ۵۶۱ سے زیادہ نکلین علامہ موصوف نے ۹۱۱ھ مین قضا کی۔

**عبد الملک بن حبیب السلمی اندلس** کے سربرآوردہ مصنفون مین ان کا شمار

اول ہے۔ اونھون نے اپنی زندگی مین بے شمار کتابین تالیف کین جن کی مجموعی تعداد ایک ہزار بتائی گئی ہے۔ ان مین سے کتاب الواضح جو امام مالک کے مذہب مین ہے نہایت مفید اور نہایت بیش بہا ہے علامہ موصوف ذی ۳۹۵ھ مین وفات پائی۔

**ابوالفتح** - عثمان بن جنی نحوی موصل کا رہنے والا تھا۔ ۳۳۰ھ مین پیدا ہوا علوم عربیہ مین اس کو نہایت تبحر تھا۔ شعر گوئی کا بھی شوق تھا۔ چنانچہ اس کا شعر ہے۔

**تحبب او تدرع او تعبا ؛ فلو والله لا ازداد حبا**

ترجمہ - تو محبت کر یا نہ کر مین تو بخدا اس سے زیادہ محبت تجھ سے نہین کر سکتا

**رمیت بسہمک کل قلبی ؛ فان رمت المزید فہاقلبا**

ترجمہ - ایک ہی تیر مین تو میرا دل لیگیا     اگر اور تیر لگانیکی جی مین ہے تو لا اور ایک دل دے

ابن جنی نے نہایت ضخیم اور از حد بسیط کتابین تصنیف کین۔

نوادر فی العربیہ دو ہزار صفحے۔ شرح حماسہ ایک ہزار صفحے۔ تفسیر تصریف المازنی ایک ہزار صفحے۔ تفسیر معانی دیوان المتنبی ایک ہزار صفحے۔ محاسن فی العربیہ آٹھ سو صفحے۔ سر الصناعۃ ۸۰۰ صفحے۔ شرح المقصود و الممدود آٹھ سو صفحے۔ کتاب اللمع وغیرہ۔ علامہ حموی نے معجم الادبا مین ان کی تصنیف کی ہوئی ۴۸ کتابون کے نام بتلائے ہین۔ ابن جنی علوم عربیہ مین ابو علی فارسی کا شاگرد تھا۔ اس نے فقہ۔ عروض۔ تاریخ مین بھی مفید کتابین لکھین صفر ۳۹۲ھ کو بغداد مین فوت ہوا۔

**علی بن احمد بن سعید معروف بہ ابن حزم** اندلس کے رہنے والے تھے ۳۸۴ھ مین پیدا ہوئے۔ جملہ علوم مین دسترس پیدا کی۔ اسلامی دنیا کی

۴ خصائص ۲ ہزار صفحہ - تفسیر مثنی ۲ ہزار صفحہ - تفسیر اشعار ہذیل ۲ ہزار صفحہ

کثیر التعداد مصنفون مین نہایت ممتاز نمبر پایا - بے شمار کتابین لکھین - جن کی جلدون کی تعداد علامۂ حموی نے ۴۰۰ بتائی ہے اور صفحات کی تعداد ایک لاکھ ساٹھ ہزار سے زیادہ علامۂ ابن حزم نے ۴۵۶ھ مین وفات پائی -

ابو الحسن علی بن اسمٰعیل الاشعری البصری ۲۶۰ھ مین پیدا ہوئے زکریا ساجی ابو خلیفہ الجمحی - سہل بن نوح - محمد بن یعقوب عقری اور عبد الرحمٰن بن خلف الضبی المصری سے روایت کرتے ہین - اولاً وہ محمد بن عبد الوہاب الجبائی کی شاگردی مین رہے جس کی وجہ سے وہ کئی برس تک اعتزال کی طرف مائل رہے - یہان تک کہ فرقہ معتزلہ کے امام ہو گئے لیکن پھر اون پر اس فرقہ کی اصل حقیقت کھل گئی جس کو اونھون نے جمعہ کے دن جامع بصرہ مین کرسی پر استادہ ہو کے بلند آواز سے ان الفاظ مین ظاہر کیا "من عرفنی فقد عرفنی ومن لم یعرفنی فانا اعرفہ بنفسی انا فلان بن فلان کنت اقول بخلق القرآن وان اللہ لا یری بالابصار وان افعال الشر انا افعلہا وانا تائب مقلع معتقد الرد علی المعتزلہ مبین لفضائحہم ومعائبہم" مطلب یہ کہ مین پہلے اعتقاد رکھتا تھا کہ قرآن مخلوق ہے - خدا تعالیٰ کو ہم اپنی آنکھون سے نہین دیکھین گے - برے کامون کے کرنے والے ہم آپ ہین - لیکن مین اب علانیہ توبہ کرتا ہون اور معتقد ہون کہ مذہب معتزلہ سراسر عیب ہے اس کے بعد سے علامۂ اشعری نے معتزلیون پر رد لکھنا شروع کر دیا اور نفی واثبات کے درمیان کا طریقہ اختیار کیا جیسے باقلانی - ابن فورک اسفرائنی ابو اسحٰق شیرازی - امام غزالی - ابو الفتح شہرستانی - امام رازی وغیرہ جیسے علماء نے ان سے موافقت کی - ابوبکر ابن الصیرفی کہتا ہے کہ "معتزلہ نے خوب سر اوٹھایا - یہان تک کہ خدا نے اشعری کو پیدا کیا جس نے ان کا دم بند کر دیا

اشعری نے کتاب اللمع - کتاب الموجز - کتاب الصیاح البرہان - کتاب التبین
علی اصول الدین - کتاب الشرح والتفصیل فی الرد علی اہل الافک و التضلیل
کتاب الابانہ وغیرہ (۵۵) کتابیں لکھیں اونہوں نے تفسیر القرآن بھی لکھی
جو (۷۰) جلدوں میں ختم ہوئی - مذہب اُن کا حنفی تھا - سال میں صرف سترہ
درہم اون کا نفقہ تھا ۳۳۳ھ میں بغداد میں وفات پائی -

علامہ ابن حزم نے ۴۵۶ھ میں وفات پائی -

**ابوالحسن** علی بن اسمٰعیل معروف بہ ابن سیدہ مرسیہ (واقع اندلس) کا باشندہ
تھا اوس نے کتاب المحکم (جس کا اختصار کرکے فیروزآبادی نے قاموس تیار
کی) شرح حماسہ (۶ جلد) کتاب المخصص (۱۷ جلد) جیسی بسیط کتابیں لکھیں جو
(۱۳۳) جلدوں میں ختم ہوئیں - ابن سیدہ صاعد بغدادی کا شاگرد تھا علم
لغت میں امام تھا - شعر میں بھی بڑی لیاقت رکھتا تھا - اس کی کتابیں جہان
بسیط ہیں - مفید اور نایاب بھی ہیں - اوس نے ربیع الاول ۴۵۸ھ میں
وفات پائی -

**علی** بن حسن معروف بہ ابن عساکر حافظ القرآن تھے دمشق میں سکونت
اختیار کرلی تھی - کل ۹۰ کتابیں لکھیں جن کے اجزاء کی تعداد (۱۶۲۲) بتائی
گئی ہے - دمشق کی تاریخ لکھی جو (۵۷۰) جزو میں ختم ہوئی علامہ حموی معجم الادبا -
ترجمہ ابن عساکر کی ذیل میں لکھتے ہیں - "والی اربعمائۃ مجلس عثمانیۃ مجالس
وخرج لشیخہ ابی غالب ابن البناء اور عشر مشیخہ" یعنے عساکر مذکور نے صرف
ایک فن میں (۴۰۸) لکھ دئے اور اپنے شیخ ابی غالب ابن البناء کے
لئے گیارہ تذکرہ لکھے - علامۂ مذکور کی خوبیاں بیان سے باہر ہیں اونہوں
نے جتنی کتابیں لکھیں اون سے خلق خدا کو بہت فائدہ پہونچا - عالم - عابد

کامل ۔ زاہد تھے ۔ اوائل ۲۹۹ھ مین عالم وجود مین آ گئے اور ۳۷۱ھ مین اس دارفانی سے رخصت ہوئے ۔

**علی** بن حسین بن محمد بن احمد بن ہیثم بن عبدالرحمان بن مروان بن عبداللہ بن مروان بن محمد بن مروان بن ابی العاص بن امیہ اموی قرشی المعروف بہ "ابوالفرج جہمانی" ۲۸۴ھ کو اصفہان مین پیدا ہوا۔ بغداد مین پرورش پائی شعر۔ آثار۔ انساب ۔ سیر۔ نحو۔ لغت ۔ مغازی ۔ خرافات و بیطاری ۔ طبابت نجوم وغیرہ علوم مین مہارت پیدا کی ۔ نہایت مفید کتابین تصنیف کین ۔ کتاب آغانی (۱۰ جلدون) مین لکھی ۔ مورخین کا بیان ہے کہ جب یہ کتاب نئی نئی لکھی گئی تو اوس کی قیمت ۱۰ ہزار درہم (یعنے ڈھائی ہزار روپیہ سے زیادہ) تھی ۔ صاحب ابن عباد جن کی لائبریری مین ۲ لاکھ ستر ہزار کتابین موجود تھین اور جن کا یہ حال تھا کہ سفر و حضر مین تیس اونٹ کتابون سے لدے ہوئے مطالعہ کے لئے اپنے ہمراہ رکھتے تھے جب اُن کو یہ کتاب آغانی مل گئی تو اون کو کسی کتاب کی ضرورت نہ رہی ۔ ابوالفرج کے اشعار اور محاسن عرب مین مشہور ہین اوس نے آغانی کے علاوہ اور ہردلعزیز کتابین تصنیف کین جن کی تعداد (۲۶) سے زیادہ بتائی گئی ہے ۔ شاہان اندلس کے لئے چند کتابین لکھین جن کے صلے مین اوس کو انعام بھی ملا ۔ وزیر مہلبی کی مدح مین جو بڑا فیاض اور عالی ہمت تھا بہت قصاید لکھے ۔ کتاب ایام العرب ۔ جمہرت النسب ۔ کتاب الدارایات ۔

چہارشنبہ چہاردہم ذالحجہ ۳۵۶ھ کو بغداد مین قضا کی ۔

**علی** بن زید ابوالحسن بن ابی القاسم البیہقی ۴۹۹ھ مین پیدا ہوئے عالم خوش اعمال اور فاضل باکمال تھے نہایت عمدہ کتابین تصنیف کین ۔ جن مین سے

۸۰ کتابون کی فہرست علامہ حموی نے معجم الادبا مین دی ہے - ۵۰۸ھ مین وفات پائی -

**علی** بن عبداللہ بن احمد المعروف بہ ابن ابی الطیب شہر نیشاپور کا رہنے والا تھا علامہ بے مثل اور مفسر بے بدل تھا ۴۱۶ھ مین سلطان محمود کے دربار مین آیا - بے نظیر کتابین تالیف کین - قرآن شریف کی تین تفسیرین لکھین - تفسیر کبیر (۳۰ جلد) تفسیر اوسط (۱۱ جلد) تفسیر صغیر (۳ جلد) علاوہ اس کے اور کتابین لکھین - مگر وہ اس قدر مشہور نہین - ابن ابی الطیب اوائل ۴۵۸ھ مین راہی ملک عدم ہوا -

**علی** بن حضان بن علی بن غالب بن جابر بن عبدالرحمن المشہور بہ فرزدقی شہر قیروان (واقع مراکش) کے رہنے والے تھے - نہایت مفید اور بغایت ضخیم کتابون سے آپ نے خلق کو فائدہ پہونچایا - کتاب السیر لکھی جو (۳۵ جلد مین ختم ہوئی) کتاب الدول (۳۰ جلدون مین) برہان العبیدی (۲۰ جلدون مین) وغیرہ وغیرہ - علامہ موصوف نے ۴۷۹ھ مین وفات پائی -

**علی** بن محمد بن عبداللہ بن ابی السیف المشہور بہ مدائینی ۱۳۵ھ مین پیدا ہوئے عالم اجل تھے - نہایت عمدہ کتابین تصنیف کین - علامہ حموی نے معجم الادبا مین ان کی تصنیفات کی فہرست دی ہے جس مین (۲۴۴) کتابون سے زیادہ کے نام درج ہین - مدائینی نے ۲۲۵ھ مین وفات پائی -

**علی** بن محمد الملقب بہ عزیز الدین ابن اثیر جزری - جزیرہ ابن عمر (واقع دریائے دجلہ) مین پیدا ہوئے تھے اس کی نسبت ان کو جزری کہتے ہین نسب اور تاریخ مین آپ کو بڑا دخل تھا - بہت سی کتابین لکھین چنانچہ "تاریخ کامل" جس مین پیدائش سے ۶۲۸ھ تک کا بیان ہے (۱۰ جلدون مین) لکھی

اسد الغابہ فی ذکر الصحابہ (۶ جلدون مین) لکہی اور اس مین ۷ ہزار ۵ سو صحابہؓ کرام کا مفصل حال لکہا ہے اللباب فی معرفت الانساب (۳ جلدون مین) لیکن یہہ کتاب علامہ سمعانی کی کتاب الانساب کا اختصار ہے۔ جامع الاصول فی احادیث الرسول (۱۰ جلدون مین) وغیرہ وغیرہ۔

ابن اثیر نے شعبان ۶۳۰ھ مین قضا کی۔

**علی** بن النصرانی۔ المعروف بہ "ابو الحسن ابن الاطیب" نے بڑی لمبی چوڑی کتابین لکہین۔ کتاب بمعتہ السلطان (۲۰۰۰ صفحون مین) کتاب اصلاح المنطق (۳۰۰۰ صفحون مین) کتاب البراعۃ وغیرہ وغیرہ۔ ابن الندیم کتاب الفہرست مین لکہتا ہے "کان یذاکرنی فاحسۃ تکلیف" ۴۳۵ھ مین وفات پائی۔

**عمرو** بن بحر بن محبوب کنانی بصری جاحظ کے نام سے مشہور ہے کیونکہ اس کی دونون آنکہین باہر کو نکلی ہوئی تہین جس کی وجہ سے اس کی شکل ایسی بہیانک ہو گئی تھی کہ جب خلیفہ متوکل نے اوسے اپنے لڑکون کی تعلیم کے لئے بلایا تو اوس کو ۱۰ ہزار درہم دیکر الٹا واپس کر دیا۔ معتزلی المذہب تہا فرقہ جاحظیہ اس کی طرف منسوب ہے اوس نے ہر علم و فن کی کتابین تصنیف کین اور انعام بہی پایا۔

(۱) کتاب الحیوان۔ محمد بن عبد الملک کے لئے لکہی اور ۵ ہزار دینار انعام لیا۔

(۲) کتاب البیان والتبین۔ ابن ابی داؤد کے لئے لکہی اور ۵ ہزار دینار انعام لیا۔

(۳) کتاب الزرع والنخل۔ ابراہیم بن عباس الصولی کے لئے لکہی اور ۵ ہزار انعام لیا علامہ حموی نے جاحظ کے تصنیفات کی فہرست دی ہے جسمین

(۱۲۵) کتابین درج ہین۔

۵۱۶ھ مین پیدا ہوا تھا۔ اخیر عمر مین مفلوج ہوگیا تھا۔ مزید بران مرض مصاة نے اس قدر تنگ کیا تھا کہ بیقرار ہو ہو جاتا تھا۔ محرم ۵۹۵ھ مین انتقال کر گیا۔

محمد بن علی انصاری معروف بہ ابن الملقن ۷۲۳ھ مین پیدا ہوئے۔ مذہب ان کا شافعی تھا۔ نہایت مفید کتابین علم الحدیث اور اسماء الرجال وغیرہ مین لکھی ہین۔ اکمال تہذیب الکمال فی اسماء الرجال لکھی جو ۱۰۰ سو جز سے زیادہ مین ختم ہوئی۔ صحیح بخاری کی شرح شواہد التوضیح (۱۰ جلدون) مین لکھی۔ ۸۰۴ھ مین اس دنیا سے رخصت ہوئے۔

محمد بن احمد بن رشد قرطبہ مین ۵۲۰ھ مین پیدا ہوا۔ مالکی المذہب تھا۔ ہر وقت درس مین مشغول رہتا تھا۔ اور اس درس سے کوئی چیز اسے روک نہ سکتی تھی۔ چنانچہ کثرت تصانیف اس امر کی شاہد ہے۔ ابن آبار کہتا ہے کہ ابن رشد نے تصنیف و تالیف مین ۱۰ ہزار طبق کاغذون کے سیاہ کئے سوائے دو راتون کے کسی رات اوس نے مطالعہ کتب سے منہ نہین موڑا۔ ایک تو زفاف کی رات اور ایک وہ رات جس مین اوس کے باپ نے وفات پائی۔ ابن رشد نے اکثر علوم مین تصنیفات چھوڑین مگر ان مین کتب فلسفہ کی تعداد سب سے بڑھی ہوئی ہے اور ۵۰ سے زیادہ بتائی گئی ہے۔ علم طب مین اسکی ایک کلیات لکھی جو بہت مشہور ہوئی۔ ہیئت مین بھی دخل تھا۔ بطلیموس کی مشہور کتاب مجسطی کو مختصر کیا۔ اور اسپر مفید حاشئے چڑھائے اور اپنے نفس کو اس شخص سے تشبیہ دی جس کے گھر آگ لگ گئی ہو اور جسے قیمتی مال ہی بچا لینے بن پڑی ہو۔ ابن رشد کی زیادہ تعریف اس لئے ہے کہ اس نے ارسطو

کے مردہ فلسفے کو زندہ کیا اور نہایت کوشش سے اوس کے مسائل کو حل کیا اور حتی المقدور اون باتون کو ارسطو سے دی گئی تھین پورا کیا۔ ۱۴۱ برس کی عمر مین وہ قضا پر مامور رہا۔ شاہان اندلس کے ہان اس کی بہت قدر تھی ۵۹۵ھ مین مراغہ مین وفات پائی۔

**ابو عبداللہ** محمد بن ادریس بن عباس بن عثمان بن شافع بن سائب بن عبید بن یزید بن ہاشم ہاشمی قریشی معروف بہ امام شافعی ۱۵۰ھ مین غزہ (واقع شام) مین تولد ہوئے اور اسی سال امام بوحنیفہ دنیا سے اٹھ گئے۔ حمل کی رات اون کی والدہ نے خواب مین دیکھا تھا کہ مشتری اس کے پیٹ سے نکلا اور لوٹ گیا۔ اس کے ٹکڑے جملہ اقصاے عالم مین بکھر گئے۔ معبر نے تعبیر دی کہ تیرے ہان ایک عالم پیدا ہوگا جس کے علم سے ایک زمانہ مستفیض ہوگا۔ امام حنبل کے بیٹے عبداللہ کا بیان ہے کہ ایک دفعہ مین نے اپنے باپ سے پوچھا کہ "اے باپ شافعی کون تھا جس کے حق مین آپ اس قدر دعائین کیا کرتے ہین۔ امام نے کہا "بیٹا وہ آفتاب تھا دن کے لئے اور نجات تھا انسان کے لئے"۔ ابو عبید کہتا ہے کہ "مین نے شافعی سے زیادہ باکمال نہین دیکھا"۔ امام شافعی نے حدیث مین ایک کتاب لکھی جو "سنن الشافعی" کے نام سے مشہور ہوئی۔ فقہ مین "کتاب الام" تصنیف کی ان کی کتابون کی مکمل فہرست علامہ حموی نے دی ہے جس مین ۱۴۳ سے زیادہ کتابین درج ہین۔ ۲۰۴ھ مین عسقلان مین وفات پائی۔

**ابو بکر** محمد بن زکریا رازی اسلامی دنیا کے بڑے بھاری طبیبون مین سے تھے۔ انھون نے کتاب الحاوی لکھنی شروع کی (جو ۳۰ جلدون مین ختم ہوئی) علاوہ ازین کتاب الاعصاب۔ کتاب المنصوری وغیرہ (۱۱۳) کتابین

لیکن ان مین سے اکثر علم طب ہی مین ہین - ابوبکر رازی کو طب - منطق - ہندسہ - موسیقی - علوم طبعی مین خوب ملکہ حاصل تھا - وہ مدت تک بیت الشفا (واقع بغداد) مین رئیس الاطبا کے عہدے پر ممتاز رہا - اوس کے بعد اوس نے رَیّ مین شفاخانہ بنا کر اپنا مطب جاری کیا - علم طب اوس نے حکیم ابی حسن بن زین الطبری مصنف فردوس الحکمۃ سے حاصل کیا تھا - کتاب الحاوی کو (جس کا جزرابع کتب خانہ خدیویہ مین ہے) اوس نے اون متفرق رسالون سے جمع کیا جو جالینوس نے بقراط کے باقی ماندہ کلام سے جس کو بنی اقلیموس کسی پر ظاہر نہ کرتے تھے تالیف کئے تھے - اسی وجہ سے کہا کرتے ہین کہ طب معدوم تھا اوس کو جالینوس نے زندہ کیا - متفرق تھا اوس کو ابوبکر رازی نے جمع کیا ناقص تھا اوس کو ابن سینا نے مکمل کیا - اس کے اقوال مین سے ہے "مہما قدرت ان تعالج بالاغذیۃ فلا تعالج بالادویۃ ومہما قدرت ان تعالج بدواء مفرد فلا تعالج بدواء مرکب" یعنے غذا مین جو فائدہ ہے دوا مین نہین - مفرد دوا مرکب سے زیادہ علاج مین کام آتی ہے" آخر عمر مین وہ نابینا ہو گیا جس کی وجہ یون بیان کرتے ہین - کہ اوس نے ابی صالح منصور بن نصر سامانی کے سامنے کیمیا کی تعریف کی کہ اس اس طرح چاندی سونا بن سکتا ہے منصور کو بھی سنکر شوق ہو گیا اوس نے رازی سے اس شرط پر کہ اپنے دعوے کو سچا کر دکھانے تمام ضروری آلات واسباب مہیا کرنے کا ذمہ کر لیا - لیکن جب حکیم کو کسی قسم کی ضرورت باقی نہین رہی اور وہ تجربون مین مشغول ہوا تو کیمیا اوس سے نہ بن سکی - منصور نے طیش مین آکر حکم دیا کہ وہی کتاب جس کا اوس نے حوالہ دیا تھا اوس کے سر پر ماری جائے - یہان تک کہ وہ پرزے پرزے ہو جائے پس اس صدمہ سے حکیم کی آنکھون مین نزلے کا پانی اتر آیا اور اوس کی

نابینائی کا باعث ہوا۔ ۲۲۰ھ مین اوس نے وفات پائی۔

ابو جعفر۔ محمد بن جریر بن یزید بن کثیر بن غالب طبری وہ شخص ہے جس کی برابر دنیاے اسلام مین کسی مصنف کی تصنیفون کی تعداد نہین۔ شہر آمل واقع طبرستان مین ۲۲۵ھ مین پیدا ہوا۔ فن تاریخ مین تبحر حاصل کیا تھا۔ علامہ حموی معجم الادبا مین لکھتے ہین کہ "ابو جعفر طبری نے ۴۰ برس تک تصنیف و تالیف کا سلسلہ اس طرح قائم رکھا کہ ہر روز ۴۰ ورق لکھتا تھا اور پھر دوبارہ ان کی پڑتال نہ کرتا تھا" پس اس حساب سے اس نے ۴۰ × ۴۰ × ۳۵۴ ورقون پر خامہ فرسائی کی۔ (یعنے ۵ لاکھ ۶۶ ہزار ۴ سو ورق پر) اگرچہ یہ روایت کسی قدر مبالغے کے ساتھ بیان کی گئی ہے لیکن اس سے مورخ طبری کی وسیع تصنیفات کا بخوبی اندازہ ہو سکتا ہے ایک روز اس نے اپنے دوستون سے پوچھا کہ کیا تم اس بات سے خوش ہو گے مین نے ایک تاریخ لکھی جس مین حضرت آدم سے لیکر آج تک کے واقعات درج ہین انھون نے ضخامت پوچھی۔ ابن جریر نے کہا ۳۰ ہزار ورق اونھون نے کہا اس کے دیکھنے مین عمر غارت ہو جائیگی ابن جریر نے کہا افسوس تمھاری ہمتین پست ہوگئین اور پھر اوس کو مختصر کیا ابن جریر کی اکثر کتابون کا پتہ نہین چلتا۔ اس نے جامع البیان فی تاویل القرآن (۲۵ جلدون) مین لکھی جو اب بھی کتب خانہ خدیویہ مین قلمی موجود ہے "تاریخ الامم والملوک (۱۱ جلدون مین [۲] چھاپی گئی ہے)، مورخ موصوف نے شوال ۳۱۰ھ مین رحلت کی اور وہ بغداد مین اپنے گھر کے اندر مدفون ہوا۔

[۲] لیڈن

محمد بن عبد الواحد معروف بہ مطرز باوردی باوردیا ابیورد (واقع خراسان) کا رہنے والا تھا ۲۶۱ھ مین پیدا ہوا۔ تصنیفات مین اس قدر اشتغال رکھتا تھا کہ کسب معیشت نہ کر سکا اسی واسطے افلاس مین گرفتار تھا۔ علم لغت مین ذہبی

مہارت تھی۔ ایک کتاب اس علم مین لکھی جو ۳۰ ہزار ورق مین ختم ہوئی۔ یہ عالم اپنے حافظہ کے اعتماد پر تصنیف کرتا تھا اس کی روایت اور درایت کو اس قدر وسعت حاصل تھی کہ لوگون نے اوسے کاذب تصور کیا۔ ۲۴۵ھ مین فوت ہوا۔

محمد بن عمر بن حسین بن حسن بن علی قریش کے قبیلے بنی تمیم سے تھے ۵۴۴ھ کو شہر رے مین پیدا ہوئے شافعی مذہب تھے۔ ابن الخطیب ابو محمد محمد فخر الدین رازی کے نام سے مشہور ہوئے۔ شہاب الدین غوری کے ہان آپ کی بہت قدر تھی۔ ہرات مین اکثر وعظ کرتے رہے۔ دور دور کے لوگ ان کے پاس استفسار مسائل کے لئے آتے تھے۔ جب کہین یہ سوار ہوکر نکلتے تھے تین سو طالب علم ان کے ہمرکاب ہوتے تھے مدت تک خوارزمیہ کالج کے مدرس رہے۔ آپ نے کئی علوم مین تصنیفات چھوڑین جو شہرآفاق ہوئین۔ تفسیر کبیر (۶ جلد) سرمکتوم۔ مطالب العالیہ۔ نہایت العقول۔ شرح اشارات شرح کلیات وغیرہ کتابین لکھین جن کی تعداد (۵۰) سے زیادہ بتائی گئی ہے عربی زبان مین نہایت فصیح شعر کہتے تھے جو سراسر پند ونصیحت سے مملو ہین علم کلام مین آپ پر اپنی زبان مین کوئی سبقت نہین لے گیا۔ آپ کے فضائل اور شمائل آپ ہی کے ساتھ گئے۔ آپ کے وعظ مین سامعین کو وجد کی حالت ہوتی تھی۔ آپ کے باپ دادا طبرستان کے رہنے والے تھے۔ آپ نے یکم ماہ شوال ۶۰۶ھ کو ہرات کے مدرسہ مین وفات پائی۔

محمد بن محمد طرخان بن اوزلغ المعروف بہ ابو نصر فارابی ۲۵۹ھ مین شہر فاراب (واقع ترکستان) مین پیدا ہوا۔ بغداد مین توطن اختیار کیا تھا۔ ترکی اوس کی مادری زبان تھی جس کے علاوہ عربی۔ یونانی۔ سریانی وغیرہ زبانین اوس نے سیکھ لی تھین۔ فلسفہ۔ منطق۔ موسیقی مین کمال حاصل کرلیا۔ اور

ان علوم مین تصانیف بھی نہایت عمدہ چھوڑین مطالعہ کا یہہ عالم تھا کہ جب تک ۳۰ دفعہ کتاب کو اول سے آخر تک نہ دیکھہ لیتا بس نہ کرتا تھا۔ حکما ارسطو کو معلم اول اور اوسے معلم ثانی کہتے ہین۔ منطق مین ان معلومات کا اضافہ کیا جو یعقوب بن اسحق کندی سے بھی چھٹ گئی تہین۔ "کتاب الحروف" کا جو ارسطو کی تصنیفات مین سب سے زیادہ ادق ہے ابو علی بن سینا نے ۴۰ دفعہ مطالعہ کیا مگر مطلب حل نہین ہوا۔ ایک دفعہ بازار مین کتب فروشون مین اس کا گذرا ہوا کسی کتب فروش نے اوسے ایک چھوٹا سا رسالہ بغرض فروخت دکھایا۔ ابن سینا نے کچھہ التفات نہین کی اور قریب تھا کہ چلا جاے مگر کتب فروش نے کہا کہ مجھکو کچھہ خرچ کی ضرورت ہے آپ اس کو تین درہم مین خرید لیجیے چونکہ یہہ مقدار نہایت قلیل تھی۔ ابن سینا نے اس کے خریدنے مین کچھہ دریغ نہین کیا۔ جب گھر آیا تو معلوم ہوا کہ یہہ رسالہ بو نصر فارابی کا لکھا ہوا ہے جس مین وہ الحروف کے مسائل پر کچھہ بحث کرتا ہے۔ ابن سینا بہت خوش ہوا۔ اور اس پر الحروف کے تمام مسائل منکشف ہو گئے۔ ابو الفدا کا بیان ہے کہ "سیف الدولہ نے بو نصر کا یومیہ ۴ درہم مقرر کر دیا تھا چونکہ وہ تارک الدنیا تھا اس لئے اسی پر قناعت کرتا تھا" حکیم موصوف نے علم الٰہی اور علم مدنی مین کتاب سیاسۃ مدینہ اور کتاب سیرۃ فاضلہ بے نظیر کتابین لکھین اس کی تصانیف کی تعداد (۷۰) سے زیادہ ہے ۳۳۹ھ مین بغداد مین انتقال کیا اور زباب صغیر کے باہر مدفون ہوا۔

**محمد بن محمد غزالی** ملقب بہ حجۃ الاسلام طوس (یعنے مشہد) کے رہنے والے تھے مدتون بغداد مین رہے۔ مدرسہ نظامیہ کے مدرس اعلےٰ ہو گئے۔ پھر وہان سے نیشاپور کے مدرسہ نظامیہ مین چلے آے گئے اور درس دیتے رہے۔

پھر شام گئے۔ اسکندریہ کی سیر کی۔ مفسر تھے۔ قرآن کی تفسیر "قوت التاویل" (۴۰) جلدون مین لکھی۔ تصوف مین بھی دخل تھا چنانچہ اس علم مین بھی گیارہ بارہ کتابین تصنیف کین۔ آپ کی تمام کتابون کی تعداد (۹۹) بتائی گئی ہے جس مین سے احیاء العلوم (۴ جلد) قواعد العقائد۔ جواہر القرآن۔ مشکواۃ الانوار وغیرہ مشہور ہین ۵۰۵ھ مین ۵۵ برس کی عمر مین وفات پائی۔

**محی الدین بن عربی** مرسیہ (واقع اندلس) مین ۵۶۰ھ مین تولد ہوئے خصوص الحکم۔ مواقع النجوم۔ فتوحات مکیہ وغیرہ کتابین لکھین۔ صاحب نفحات الانس کسی ذریعے سے لکھتے ہین کہ بعض اصحاب کی استدعا سے ابن عربی نے ایک رسالے مین اپنے تالیف کے نام جمع کئے جن کی تعداد ۲۰۰ سے زیادہ ہے فرماتے تھے کہ اس سے میری غرض تصنیف نہ تھی بلکہ حق تعالے کی طرف سے مجھ پر ایک امر لاحق ہوتا تھا اور قریب تھا کہ مین اوس کی سوزش سے جل جاؤن لیکن مین نے اپنے تئین بعضے راز کے اظہار مین مشغول کیا۔ آپ نے ایک تفسیر بھی لکھی جو تفسیر ابن عربی کے نام سے مشہور ہے اور دو جلدون مین ہے۔ شعر بھی خوب کہتے تھے۔ اور تصوف مین تو اوستاد تھے اس علم مین اونھون نے اس قدر ترقی کی تھی اور ایسے ایسے غوامض کا پتا لگایا کہ بعض ناسمجھ لوگون نے ان کی ماہیت کو نہ سمجھ کر اونپر کفر کا فتوے لگایا۔ ۶۳۸ھ ۲۲ ربیع الآخر جمعہ کی راتکو قضا کی اور موضع صالحہ مین دمشق کے پاس مدفون ہوئے۔

**معمر بن مثنی** تیمی بصری نحوی ۱۱۰ھ مین پیدا ہوا ۱۸۸ھ مین ہارون الرشید نے اوسے بصرہ سے بغداد مین بلالیا اور اوس کی تصنیف کی ہوئی کتابین پڑھین۔ یہہ شخص ابو عبیدہ کے نام سے مشہور ہوا۔ اصمعی سے اس کی نوک جھوک رہتی تھی۔ ابو نواس شاعر اسی عالم کا شاگرد تھا۔ ابو عبیدہ کی عبارت

غیر فصیح بہت ہوا کرتی تھی اور شعر بھی اکثر ناموزون پڑھا کرتا تھا۔ تصنیف کی دھن مرتے دم تک اُس کے سر سے نہین گئی۔ ابن خلکان کہتا ہے کہ مولفات اس عالم کی اندازاً ۲۰۰ کے قریب ہین جن مین اُس نے اپنے عہد کے تمام مشہور علوم یعنے لغت۔ ادب۔ تاریخ الطبعی۔ طب۔ تفسیر۔ حدیث وغیرہ سے بحث کی ہے۔ کتاب العرس مجاز القرآن۔ ایام الکبیر۔ کتاب اللغات۔ کتاب الاضداد وغیرہ اس نے تالیف کین ۲۰۹ھ مین بصرہ مین وفات پائی۔

**ہشام** بن ابی النصر محمد بن سائب و بشیر بن عمر معروف بہ ابن کلبی نسابہ کو فی النساب مین اوس کو کمال تصرف تھا اور اسی وجہ سے اوس کا لقب نسابہ پڑ گیا تھا۔ ابن خلکان نے اس کو علم تفسیر مین بھی امام لکھا ہے۔ حافظ اس کا اس قدر قوی تھا کہ تین روز مین اوس نے کلام مجید یاد کر لیا۔ اس نے بے تعداد کتابین تصنیف کین جو سب اعلےٰ۔ انفع اور احسن ہین۔ کتاب الجمہرۃ۔ کتاب المنافرات۔ کتاب المثالب کتاب الکنی۔ کتاب المشاجرات۔ کتاب المعاتیات۔ کتاب النوائل۔ کتاب ملوک الطوائف کتاب ملوک کندہ وغیرہ جن کی تعداد اندازاً ۱۵۰ سے زیادہ بتائی گئی ہے۔ ابن کلبی نے ۲۰۴ھ مین وفات پائی۔

**یعقوب** ابن اسحٰق کندی المشہور بہ فیلسوف الاسلام بصرہ مین پیدا ہوا۔ اور وہین ۲۶۶ھ مین مر گیا۔ فلسفہ کے علاوہ ہندسہ۔ ہیئہ۔ طب۔ منطق وغیرہ علوم بھی جانتا تھا۔ عربی کے سوا یونانی ہندی۔ فارسی وغیرہ زبانین بھی اس کو آتی تہین مامون الرشید نے اس کو بیت الحکمۃ مین تصنیفات ارسطو کے ترجمے کے لئے مقرر کیا تھا۔ اس نے اکثر علوم مین تصنیفات چھوڑین جن کی تعداد مین (۵۰) کتابین اور (۲۵۰) رسالے شامل ہین جو تمامہ کتاب عیون الانبار فی طبقات الاطبار تابن ابی اصیب مین مذکور ہین۔ ابن خلکان کہتا ہے "یعقوب بن اسحٰق کندی

مسمی فیلسوف الاسلام اشعث بن قیس کوفی کی اولاد سے تھا۔ وہ بغداد مین گیا اور علم فلسفہ و ادب مین مشغول ہوکر نہایت عمدہ اور ضخیم کتابین تصنیف کین جن مین سے کتاب اقسام الانسی۔ کتاب الجوامع الفکریہ۔ کتاب فلسفۃ الاولیٰ نہایت جید ہین۔ اس نے کتاب المنطق کتاب التوحید۔ کتاب الوسیقی۔ کتاب فی اثبات النبوۃ۔ کتاب فی الادب لکھین۔ اوس کے مشہور رسالون مین سے کمیتہ کتب ارسطو۔ مقیاس العلمی وغیرہ بھی ہین۔

**یوسف** ابن فرغلی بن عبداللہ ۵۸۱ھ مین بغداد پیدا ہوا۔ ابوالمظفر شمس الدین کے نام سے مشہور ہوا علامہ ابن جوزی کا نواسا تھا۔ عالم فاضل فقیہہ محدث تھا۔ اس کی مجلس مین فضلا۔ صلحا۔ ملوک۔ امرا۔ شامل ہوتے تھے اور اسکے وعظ مین سامعین کا بڑا ہجوم رہتا تھا۔ اس فاضل کی بے نظیر تصنیفات سے خلق کو بہت فائدہ ہوا۔ ابن خلکان کہتا ہے کہ مین نے اوسکے ہاتھ کی لکھی ہوئی تاریخ مراۃ الزمان دیکھی۔ کتاب بے نظیر ہے۔ اس عالم نے تفسیر القرآن ۲۹ جلد و نیز شرح جامع کبیر مناقب النعمان وغیرہ کتابین لکھین ۲۱ ماہ ذالحجہ کی رات کو ۶۵۴ھ مین فوت ہوا

ان کے علاوہ اور بہت سے نامور مصنف ہوئے جن مین سے بعض کی مجمل فہرست دیجاتی ہے

| نام معہ سنہ وفات | تعداد تصنیف | نام معہ سنہ وفات | تعداد تصنیف |
|---|---|---|---|
| ابراہیم حربی المتوفی سنہ ۲۸۵ھ | ۳۲ محض علم حدیث | ابوبکر بن فورک المتوفی سنہ ۴۰۶ھ | ۱۰۰ |
| سہل بن محمد ابو حاتم السجستانی المتوفی | ۳۰ | عبدالحق دہلوی المتوفی سنہ ۱۰۵۲ھ | ۱۰۰ |
| سنہ ۲۴۸ ہجری۔ | ۰ | عبدالملک اصمعی سنہ ۲۱۷ھ | ۳۵ |
| عبدالحی انصاری المتوفی سنہ ۱۳۰۴ھ | ۹۱ | علی بن حسین مرتضے الہدی | ۳۰ |
| علی بن شمیم الحلی المتوفی سنہ ۶۰۱ھ | ۳۸ | المتوفی سنہ ۴۳۶ھ ۔ | ۰ |
| علی بن عبیدہ الریحانی المتوفی سنہ ۲۱۷ھ | ۵۱ | علی بن محمد سید شریف | ۴۰ |
| لوط بن مخنف الازدی المتوفی سنہ ۱۵۷ھ | ۳۴ | المتوفی سنہ ۸۱۶ھ ۔ | ۰ |
| محمد بن اسحق ابو الفس الضمیری | ۳۵ | علی بن ابی طالب المقری المتوفی | ۳۰ |
| المتوفی سنہ ۲۷۵ھ | ۰ | سنہ ۴۲۵ھ ۔ | ۰ |
| محمد بن محمد رزی المتوفی سنہ ۸۳۳ھ | ۵۴ | محمد بن حبیب بغدادی المتوفی | ۴۰ |
| یعقوب بن اسحق ابن سکیت المتوفی | ۳۶ | سنہ ۲۴۵ھ ۔ | ۰ |
| سنہ ۲۴۴ ہجری ۔ | ۰ | مجدالدین فیروزآبادی المتوفی سنہ ۸۱۷ھ | ۴۰ |

ان کے علاوہ صدہا اور بھی نامی مصنف گذرے ہیں

---

**تمام شد**

# علمائے سلف کا دوسرا ضمیمہ علم کی فضیلت مین

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ کُلَّهَا اور سکھائے اللہ پاک نے آدم علیہ السلام کو نام سارے مخلوقات کے عالم علویات سے عالم سفلیات تک ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ پھر پیش کیا اشخاص اون سمیات کو فرشتون پراس لیئے کہ وہ کہتے تھے اَتَجْعَلُ فِيْهَا الخ یعنی تو اللہ تعالی ایسے شخص کو خلیفہ بنانا چاہتا ہے کہ وہ زمین مین فساد اور خون ریزی کرے گا فَقَالَ پس فرمایا خالق مطلق نے نہ از روے تکلیف اور حکم کے بلکہ بطریق تنبیہ کے ان کے عاجز ہونے پر عہدہ خلافت سے اَنْۢبِـُٔوْنِیْ بِاَسْمَآءِ هٰۤؤُلَآءِ خبر دو اے فرشتو مجھے کہ نام ہین اون سب کے جو کہ پیش کیئے گئے ہین تم پر اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ۝ اگر ہو تم سچے طعن کرنے مین استحقاق خلافت آدم علیہ السلام کے حالانکہ خلیفہ کو علم چاہیئے اور تم بے علم ہو قَالُوْا سُبْحٰنَكَ کہا سب فرشتون نے بعد ثبوت اپنی جہالت کے اون باتون سے بطریق معذرت کے تنزیہ کرتے ہین تیری پاک ہے تو اے اللہ اور عرض کی جناب باری مین کہ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَكِیْمُ ۝ نہین ہے کچھ علم ہمکو مگر جو کچھ کہ تو نے سکھایا ہم کو بیشک تو ہی ہے جاننے والا اور حکمت والا (تفسیر حسینی) حدیث عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ

رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ قَالَ مَنْ سَلَکَ
طَرِیْقًا مِنَ الْعِلْمِ سَلَکَ اللّٰہُ بِہٖ طَرِیْقًا فِی الْجَنَّۃِ وَاَنَّ الْعَالِمَ یَسْتَغْفِرُ لَہٗ
مَنْ فِی السَّمٰوَاتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ حَتَّی الْحِیْتَانِ فِی الْبَحْرِ وَاَنَّ الْعُلَمَآءَ
وَرَثَۃُ الْاَنْبِیَآءِ **ترجمہ** فرمایا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہ فرمایا جناب رسول
کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص کہ چلا راہ علم میں یعنی تحصیل علم دین کیواسطے
سفر میں نکلا اور چلا چلاوے گا اسکو اللہ تعالیٰ راہ جنت میں اور استغفار کرتے ہیں
واسطے اوس کے خلائق جو آسمان اور زمین میں ہیں یہانتک کہ مچھلیاں دریا میں اور
تحقیق علما وارث ہیں نبیوں کے **حدیث** عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ اَنَّہٗ قَالَ عَلَیْہِ السَّلَامُ
یَا اَبَا ذَرٍّ لَاَنْ تَغْدُوْا وَتَتَعَلَّمَ بَابًا مِنْ کِتَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَھُوَ خَیْرٌ لَّکَ مِنْ
اَنْ تُصَلِّیَ مِائَۃَ رَکْعَۃٍ وَّلَاَنْ تَغْدُوْا فَتَعَلَّمَ بَابًا مِنَ الْعِلْمِ خَیْرٌ لَّکَ مِنْ
اَنْ تُصَلِّیَ اَلْفَ رَکْعَۃٍ قَالَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ تَعَلَّمَ بَابًا مِنَ
الْعِلْمِ لِیُعَلِّمَ النَّاسَ اُعْطِیَ لَہٗ ثَوَابُ سَبْعِیْنَ نَبِیًّا وَقَالَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ جَلَسَ عِنْدَ الْعَالِمِ سَاعَتَیْنِ اَوْ اَکَلَ مَعَہٗ لُقْمَتَیْنِ اَوْ
اَمْشٰی مَعَہٗ خُطُوَتَیْنِ اَعْطَاہُ اللّٰہُ تَعَالٰی جَنَّتَیْنِ کُلُّ جَنَّۃٍ مِّثْلُ الدُّنْیَا
مَرَّتَیْنِ (مشکوٰۃ الانوار) **ترجمہ** روایت ہے حضرت ابی ذر رضی اللہ عنہ سے
کہ فرمایا جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے ابوذر اگر صبح پڑھا کرو تم ایک
باب قرآن تفسیر کا بہتر ہے تمہارے لئے سو رکعت نماز نفل سے اور اگر صبح
سکھاؤ تم کسی کو ایک باب علم بہتر ہے واسطے ہزار رکعت نماز سے فرمایا نبی صلی اللہ
علیہ وسلم نے جس نے سکھایا کسی کو ایک باب علم کا اس نیت سے کہ وہ سکھاویگا اوروں کو

دیگا اللہ تعالی اس کو ثواب ستر نبیون کا اور فرمایا آپ نے جو شخص کہ بیٹھا عالم کی پاس دو گھڑی یا کہ کھائے اوس کے ساتھ دو لقمے یا کہ سُنے اوس سے دو کلمے یا کہ چلے ساتھ اوس کے دو قدم دیگا اللہ جلشانہ اُس کو ایسی دو بہشتین کہ ہر ایک مثل دو دنیا کے ہوگی **حدیث** عَنْ عَلِيٍّ كَرَّمَ اللّٰهُ وَجْهَهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ سَأَلْتُ جِبْرَئِيْلَ عَنْ صَاحِبِ الْعِلْمِ فَقَالَ هُمْ سِرَاجُ اُمَّتِكَ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ طُوْبٰى لِمَنْ عَرَفَهُمْ وَالْوَيْلُ لِمَنْ اَنْكَرَهُمْ وَاَبْغَضَهُمْ (کواشی) **ترجمہ** مروی ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کہ فرمایا خاتم النبیین شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا مین نے حضرت علیہ السلام سے درجہ عالم کا کہا وہ لوگ آپ کی امت کے چراغ ہین دنیا اور آخرت مین خوش ہین وہ لوگ جنھون نے مرتبہ عالم کا پہچانا اور عذاب ہے واسطے اون لوگون کے کہ انکار کیا انھون نے عالمون سے اور بغض رکھا اون کے ساتھ اور بے ادبی اور گستاخی کی اون سے **حدیث** رُوِيَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ مَنْ صَلَّى الصَّلٰوةَ مَعَ الْجَمَاعَةِ وَجَلَسَ فِيْ حَلْقَةِ الْعِلْمِ وَسَمِعَ كَلَامَ اللّٰهِ وَعَمِلَ بِهٖ اَعْطَاهُ اللّٰهُ تَعَالٰى سِتَّةَ اَشْيَاءَ الرِّزْقُ مِنَ الْحَلَالِ وَيَنْجُوْا مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَيُعْطٰى كِتَابَهُ بِيَمِيْنِهٖ وَيَمُرُّ عَلَى الصِّرَاطِ كَالْبَرْقِ الْخَاطِفِ وَيُحْشَرُ مَعَ النَّبِيِّيْنَ وَبَنَى اللّٰهُ لَهُ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ مِنْ يَاقُوْتَةٍ حَمْرَاءَ لَهُ اَرْبَعُوْنَ بَابًا (زبدۃ الواعظین) **ترجمہ** روایت ہے فرمایا حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس شخص نے کہ پڑھی نماز جماعت کے ساتھ اور بیٹھا حلقہ علم مین اور سنا کلام اللہ کو اور عمل کیا مطابق اوس کے دیگا اللہ تعالی

اوس کو چھ چیزین رزق حلال کا اور نجات پائیگا وہ شخص عذاب قبر سے اور دیا جائیگا
قیامت کے دن اعمالنامہ اوس کے داہنے ہاتھ مین اور گذریگا وہ پل صراط سے
مثل بجلی کے اور اوٹھایا جائیگا وہ پیغمبرون کے ساتھ اور بناویگا اللہ تعالی اُس کے
لئے ایک گھر بہشت مین یاقوت سرخ سے اوس کے چالیس دروازے ہون گے

**حدیث** عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمَا اَنَّہٗ قَالَ لِلْعُلَمَاءِ دَرَجٰتٌ فَوْقَ
دَرَجَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ بِسَبْعِ مِائَۃِ دَرَجَۃٍ مَّا بَیْنَ الدَّرَجَتَیْنِ خَمْسُ مِائَۃِ سَنَۃٍ
یُقَالُ اَلْعِلْمُ اَفْضَلُ مِنَ الْعَمَلِ بِخَمْسَۃِ اَوْجُہٍ اَلْاَوَّلُ الْعِلْمُ بِغَیْرِ عَمَلٍ یَکُوْنُ
وَالْعَمَلُ بِغَیْرِ عِلْمٍ لَا یَکُوْنُ وَالثَّانِیْ اَلْعِلْمُ بِغَیْرِ عَمَلٍ یَّنْفَعُ وَالْعَمَلُ بِغَیْرِ عِلْمٍ
لَا یَنْفَعُ وَالثَّالِثُ اَلْعِلْمُ نُوْرٌ کَالسِّرَاجِ وَالْعَمَلُ مُنَوَّرٌ مِّنْہُ وَالرَّابِعُ
اَلْعِلْمُ مَقَامُ الْاَنْبِیَاءِ کَمَا قَالَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ عُلَمَاءُ اُمَّتِیْ
کَاَنْبِیَاءِ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ وَالْخَامِسُ اَلْعِلْمُ صِفَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی وَالْعَمَلُ صِفَۃُ
الْعِبَادِ وَصِفَۃُ اللّٰہِ اَفْضَلُ مِنْ صِفَۃِ الْعِبَادِ (تفسیر تیسیر) ترجمہ روایت

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہ فرمایا اونھون نے عالمون کے سات سو درجے
اور مومنون کے درجون سے زیادہ ہین اور درمیان دو درجون پانچسو برس کا فاصلہ اور
کہتے ہین کہ علم افضل ہے عمل سے پانچ وجہون سے اوّل علم حاصل ہوتا ہے بغیر عمل کے
اور عمل بغیر علم کے حاصل نہین ہوتا دوسرے علم بغیر عمل کے نفع دیتا ہے اور عمل بغیر علم کے
نفع نہین دیتا ہے تیسرے علم ایک نور ہے مثل چراغ کے اور عمل روشن ہی علم سے چوتھے
علم مقام انبیا کا ہے جیسا کہ فرمایا حضرت البشر شفیع یوم محشر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علما میری
امت کے مثل انبیائے بنی اسرائیل کے ہین پانچوین علم صفت خدا کی ہی اور عمل صفت

بندون کی او صفت اللہ بہتر ہے صفت بندون سے **حدیث** عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا اَنَّہٗ قَالَ خُیِّرَ سُلَیْمَانُ عَلَیْہِ السَّلَامُ بَیْنَ الْعِلْمِ وَالْمُلْکِ فَاخْتَارَ الْعِلْمَ فَاُعْطِیَ لَہُ الْعِلْمُ وَالْمُلْکُ **ترجمہ** روایت ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہ اختیار دئے گئے حضرت سلیمان علیہ السلام درمیان علم اور ملک کے یعنے خدا نے فرمایا اے سلیمان جو ان دونون سے تم پسند کرو دین تم کو دونون گا پس پسند کیا آپ نے علم کو پھر دیا ان کو حق تعالیٰ نے اون کو علم اور ملک بھی **قول** وَقَالَ بَعْضُ الْعَارِفِیْنَ اَلْعِلْمُ ثَلٰثَۃُ اَحْرُفٍ عَیْنٌ وَّلَامٌ وَّمِیْمٌ وَّاشْتِقَاقُ الْعَیْنِ مِنْ عِلِّیِّیْنَ وَاشْتِقَاقُ اللَّامِ مِنَ اللُّطْفِ وَاشْتِقَاقُ الْمِیْمِ مِنَ الْمُلْکِ فَالْعَیْنُ یُجَاوِزُ صَاحِبَہٗ اِلٰی عِلِّیِّیْنَ وَاللَّامُ یَجْعَلُہٗ لَطِیْفًا وَالْمِیْمُ یَجْعَلُہٗ مَلِکًا عَلَی الْخَلْقِ وَیُقَالُ یَدُلُّ عَلٰی شَرَفِ الْعِلْمِ اَمْرُہٗ تَعَالٰی لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا لِاَنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی اَعْطٰی مُحَمَّدًا کُلَّ الْکَمَالِ وَلَمْ یَاْمُرْ بِطَلَبِ زِیَادَتِہٖ غَیْرَ الْعِلْمِ (مجالس الابرار) **ترجمہ** اور کہا بعض عارفون نے علم کے تین حرف ہین عین اور لام اور میم اشتقاق عین کا علیین سے ہے اور لام کا لطف سے اور میم کا ملک سے پس عین لیجاتا ہے عالم کو علیین مین اور لام اوسکو لطیف کر دیتا ہے اور میم مالک کرتا ہے اوس کو خلق پر اور کہا ہے بعضون نے کہ دلالت کرتا ہے شرافت علم پر فرمان واجب الاذعان حضرت رحمان تقدس و تعالیٰ کا واسطے جناب احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ اللہ علیہ وآلہ وسلم کے یعنے کہو تم اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اے رب میرے زیادہ دے تو مجھکو علم۔ اسواسطے کہ دئے اللہ تعالیٰ نے آپ کو تمام کمالات اور نہین حکم کیا اونکو کہ چاہین زیادہ کوئی چیز سوا علم کے **حکایت**

حکی ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جاء الی باب المسجد فرای
الشیطان عند بابہ فقال صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یا ابلیس ما تصنع
ھنا فقال الشیطان ارید ان ادخل المسجد افسد صلوٰۃ ھذا المصلی
ولکن اخاف من ھذا الرجل النائم قال صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
لم لا تخاف من المصلی وھو فی العبادۃ والمناجات مع ربہ وتخاف
من النائم فی الغفلۃ قال الشیطان المصلی جاھل وفسادہ اسھل
ولکن النائم عالم اذا اغویت المصلی وافسدت صلوتہ اخاف
من تیقظہ واصلاحہ عجلاً فقال صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نوم العالم خیر من عبادۃ الجاھل (منہاج المتعلمین) ترجمہ نقل ہے
کہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے مسجد کے دروازے پر پس دیکھا آپ نے
شیطان کو نزدیک دروازے کے اور فرمایا آپ نے کیا کرتا ہے تو اے ابلیس اس جگہ پس کہا
ابلیس نے ارادہ کرتا ہوں میں کہ داخل ہوں اس مسجد میں اور خراب کروں نماز اس نمازی کی
لیکن میں ڈرتا ہوں اس شخص سوتے ہوئے سے فرمایا حضرت نے کہ کیوں ڈرتا ہے تو
نمازی سے حالانکہ وہ عبادت اور مناجات میں ہے اور کیوں ڈرتا ہے تو اس شخص
سوئے ہوئے سے غفلت میں کہا شیطان نے کہ یہ جاہل ہے اور خراب کرنا اوسکا
یعنی اوسکی نماز کا بہت آسان اور سہل ہے مگر یہ سونے والا عالم ہے اگر بہکاؤں میں
نمازی کو اور فاسد کروں نماز اوسکی کو تو ڈرتا ہوں کہ بیدار ہو جاوے یہ عالم اور اوسکی
بہت جلد اصلاح کر دے پس فرمایا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ نیند عالم کی بہتر ہے
عبادت جاہل سے حدیث ۱۰ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

مَنْ اَرَادَ اَنْ یَحْفَظَ الْعِلْمَ فَعَلَیْهِ اَنْ یَلْزَمَ خَمْسَ خِصَالٍ اَلْاُوْلٰی صَلٰوۃُ اللَّیْلِ وَلَوْ رَکْعَتَیْنِ وَالثَّانِیَۃُ دَوَامُ الْوُضُوْءِ وَالثَّالِثَۃُ التَّقْوٰی فِی السِّرِّ وَالْعَلَانِیَۃِ وَالرَّابِعَۃُ اَنْ یَّاْکُلَ لِلتَّقْوٰی لَا لِلشَّهْوَاتِ وَالْخَامِسَۃُ السِّوَاکُ وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ خَیْرُ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ مَعَ الْعِلْمِ وَالْعَالِمُ الْوَاحِدُ اَکْبَرُ مِنْ جِهَۃِ الْفَضْلِ عِنْدَ اللّٰهِ تَعَالٰی مِنْ اَلْفِ شَهِیْدٍ وَالْمُرَادُ مِنَ الْعَالِمِ فِیْ هٰذَا الْحَدِیْثِ هُوَ عَالِمٌ عَمِلَ بِعِلْمِهٖ وَقَالَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی خَلَقَ تَحْتَ الْعَرْشِ مَدِیْنَۃً مَکْتُوْبٌ عَلٰی بَابِهَا مَنْ زَارَ الْعُلَمَاءَ فَکَاَنَّمَا زَارَ الْاَنْبِیَاءَ وَلِذَا قَالَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ جُلُوْسُ سَاعَۃٍ عِنْدَ الْعُلَمَاءِ اَحَبُّ اِلَی اللّٰهِ مِنْ عِبَادَۃِ اَلْفِ سَنَۃٍ **ترجمہ** فرمایا حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جو شخص ارادہ کرے حفاظت علم کا پس لازم ہے اوس پر اختیار کرنا پانچ خصلتوں کا پہلی نماز رات کی اگرچہ دو ہی رکعت ہوں دوسری ہر وقت باوضو رہنا تیسری تقوی کرنا ظاہر و باطن میں چوتھی کھاوے وہ شخص واسطے تقوے کے نہ واسطے شہوت کے پانچویں مسواک کرنا اور فرمایا آپ نے بہتری اور فضل دنیا اور آخرت کا علم سے ہے اور ایک عالم بڑا اور بزرگ ہے از روئے فضیلت کے نزدیک خداتعالی کے ہزار شہیدوں سے اور مراد عالم سے اس حدیث میں عالم باعمل ہے اور فرمایا آپ نے تحقیق خداتعالی نے پیدا کیا ہے نیچے عرش معلی کے ایک شہر اوس کے دروازے پر لکھا ہے جس نے زیارت کی عالموں کی گویا زیارت کی اوس نے نبیوں کی اور اسی واسطے فرمایا آپ نے کہ بیٹھنا ایک گھڑیکا نزدیک عالموں کے

بہت ہے نزدیک خدا تعالیٰ کے عبادت ہزار سال سے پس مسلمانون کو چاہیے کہ علم پڑہین اور فضیلت پائین اور علما اور صلحا کی صحبت کے ثواب کو حاصل کرین حدیث

قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی خَلَقَ تَحْتَ الْعَرْشِ مَدِیْنَۃً مِّنْ نُّوْرٍ مِّثْلَ الدُّنْیَا عَشَرَ مَرَّاتٍ فِیْھَا اَلْفُ شَجَرَۃٍ مِّنْ لُؤْلُؤٍ وَّیَاقُوْتٍ وَّزَبَرْجَدٍ وَّمَرْجَانٍ وَاِذَا کَانَ یَوْمُ الْقِیٰمَۃِ فُتِحَتْ اَوْرَاقُھَا ثُمَّ یُنَادِیْ مُنَادٍ مِّنْ قِبَلِ الرَّحْمٰنِ اَیْنَ الَّذِیْنَ صَلَّوُا الصَّلٰوۃَ الْخَمْسَ مَعَ الْجَمَاعَۃِ فَجَلَسُوْا فِیْ حَلْقَۃِ الْعِلْمِ حَتّٰی اِلٰی ظِلِّ ھٰذِہِ الْاَشْجَارِ الْیَوْمَ فَیَجِیْئُوْنَ فَیَجْلِسُوْنَ تَحْتَ الْاَشْجَارِ ثُمَّ یُوْضَعُ بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ مَّائِدَۃً مِّنْ نُّوْرٍ فِیْھَا مَا یَشْتَھِیْہِ الْاَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْاَعْیُنُ فَیُقَالُ لَھُمْ کُلُوْا مِنْھَا جَمِیْعًا (کذا فی مکاشفۃ الاسرار) ترجمہ فرمایا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ تحقیق خدا تعالیٰ نے پیدا کیا ہے ایک شہر نور کا نیچے عرش معلی کے کہ وہ برابر ہے دس دنیا کے اور اوس مین ہزار درخت ہین موتی اور یاقوت اور زمرد اور مونگے کے اور جب قیامت ہوگی نکلین گے پتے اون کے پس ندا کرے گا ایک منادی اللہ کی طرف سے کہان ہین وہ لوگ کہ نماز پنجگانہ جماعت سے ادا کرتے تھے اور بعد اوس کے حلقۂ علم مین بیٹھتے تھے آئین آج ان درختون کے سائے کے نیچے پس آئین گے وہ لوگ اور بیٹھین گے نیچے اون درختون کے اور رکھے جائین گے سامنے اون کے خوان نور کے اون مین وہ وہ چیزین ہون گی جو انکا جی چاہے گا اور خوش ہون گے اوس سے اونکی آنکھین پھر کہا جائیگا اون کو کھاؤ تم سب حدیث وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَا مِنْ مُّؤْمِنٍ یَحْزُنُ عَوْتَ الْعَالِمِ اِلَّا کَتَبَ اللّٰہُ لَہٗ ثَوَابَ اَلْفِ عَالِمٍ وَّاَلْفِ

شَہِیْدٍ وَکَذَا قَالَ صَلَّے اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمْ مَوْتُ الْعَالِمِ مَوْتُ الْعَالَمِ وَفِی
الْکَوَاشِیْ مَنْ شَتَمَ اِمْرَاءً مِّنْ اَہْلِ الْعِلْمِ بِکَلِمَۃٍ الْجِمَاعِ یَکْفُرُ وَتَطْلُقُ اِمْرَأَتُہٗ
طَلَاقًا بَائِنًا عِنْدَ مُحَمَّدٍ وَقَالَ صَدْرُ الشَّہِیْدِ فِیْ فَتَاوٰی بَدِیْعِ الدِّیْنِ مَنْ
اَسْتَخَفَّ بِالْعَالِمِ یَکْفُرُ وَتَطْلُقُ اِمْرَأَتُہٗ بَائِنًا وَقَالَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمْ
سَیَاْتِیْ زَمَانٌ عَلٰی اُمَّتِیْ یَفِرُّوْنَ مِنَ الْعُلَمَآءِ وَالْفُقَہَآءِ فَیَبْتَلِیْہِمُ اللّٰہُ تَعَالٰی
بِثَلَاثِ بَلِیَّاتٍ اَوَّلُہَا یَرْفَعُ الْبَرَکَۃَ مِنْ کَسْبِہِمْ وَالثَّانِیَۃُ یُسَلِّطُ اللّٰہُ تَعَالٰی
عَلَیْہِمْ سُلْطَانًا ظَالِمًا وَالثَّالِثَۃُ یَخْرُجُوْنَ مِنَ الدُّنْیَا بِغَیْرِ اِیْمَانٍ کَذَا فِیْ
مکاشفۃ الاسرار) ترجمہ فرمایا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس مومن نے
کہ غم کیا کسی عالم کے مرنے سے لکھتا ہے خدا تعالی واسطے اوس کے ثواب
ہزار عالمون اور ہزار شہیدونکا اور فرمایا آپ نے کہ مرنا ایک عالم کا گویا مرنا ایک جہانکا ہے
اور کواشی مین لکھتا ہے جو شخص کہ گالی دے کسی عالم کو فحش کلام سے پس کافر ہو جاتا ہے
وہ اور مطلقہ ہو جاتی ہے عورت اوسکی بطلاق بائن نزدیک امام محمد رحمہ اللہ علیہ کے اور
کہا صدر شہید رحمہ اللہ علیہ نے فتاوی بدیع الدین مین جس نے حقارت اور اہانت کی
عالم کی کافر ہوا وہ اور مطلقہ ہوئی عورت اوسکی اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
قریب ہے کہ آئیگا ایک زمانہ امت میری پر کہ بھاگین گے لوگ علما اور فقہا سے پس
مبتلا کرے گا اون کو اللہ تعالی تین بلاؤن مین اول اوٹھ جائے گی برکت کسب
اون کے سے دوم بھیجے گا خدا تعالی اونپر بادشاہ ظالم سوم ایسے لوگ دنیا سے
بے ایمان جائین گے پس مسلمانون کو چاہئے کہ عالمون کی عزت کرین اور اون کی
صحبت سے فیض لین اور اون کی شان مین کوئی کلمہ بے ادبی یا گستاخی کا نہ کہین مبادا

اعمال سے آج کل یہہ سب باتیں موجود ہیں حدیث رُوِیَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا کَانَ یَوْمُ الْقِیٰمَۃِ یُؤْتٰی بِاَرْبَعَۃِ نَفَرٍ عِنْدَ بَابِ الْجَنَّۃِ بِغَیْرِ رُؤْیَۃِ الْحِسَابِ وَالْعَذَابِ اَلْاَوَّلُ الْعَالِمُ الَّذِیْ عَمِلَ بِعِلْمِہٖ وَ الثَّانِیْ الْحَاجُّ الَّذِیْ حَجَّ بِغَیْرِ عَمَلِ الْفَسَادِ وَالثَّالِثُ الشَّہِیْدُ الَّذِیْ قُتِلَ فِی الْمَعْرَکَۃِ وَالرَّابِعُ السَّخِیُّ الَّذِیْ اکْتَسَبَ مَالًا حَلَالًا وَاَنْفَقَہٗ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ بِغَیْرِ رِیَاءٍ فَیُنَازِعُ بَعْضُہُمْ بَعْضًا لِدُخُوْلِ الْجَنَّۃِ اَوَّلًا فَیُرْسِلُ اللّٰہُ تَعَالٰی جِبْرَئِیْلَ لِیَحْکُمَ بَیْنَہُمْ فَیَسْئَالُ الشَّہِیْدَ اَوَّلًا فَیَقُوْلُ لَہٗ مَا عَمِلْتَ فِی الدُّنْیَا وَاَنْتَ تُرِیْدُ دُخُوْلَ الْجَنَّۃِ اَوَّلًا فَیَقُوْلُ قُتِلْتُ فِی الْمَعْرَکَۃِ لِرِضَی اللّٰہِ تَعَالٰی عَنِّیْ فَیَقُوْلُ مِمَّنْ سَمِعْتَ ثَوَابَ الشَّہِیْدِ فَیَقُوْلُ مِنَ الْعُلَمَاءِ فَیَقُوْلُ احْفَظِ الْاَدَبَ وَلَا تَقَدَّمْ عَلٰی مُعَلِّمِکَ ثُمَّ یَرْفَعُ رَاْسَہٗ اِلَی الْحَاجِّ فَیَقُوْلُ مِثْلَ ذٰلِکَ ثُمَّ اِلَی السَّخِیِّ فَیَقُوْلُ مِثْلَ ذٰلِکَ ثُمَّ یَقُوْلُ الْعَالِمُ اِلٰہِیْ مَا حَصَّلْتُ الْعِلْمَ اِلَّا بِسَخَاوَۃِ السَّخِیِّ وَبِسَبَبِ اِحْسَانِہٖ فَیَقُوْلُ اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ صَدَقَ الْعَالِمُ یَا رِضْوَانُ افْتَحْ اَبْوَابَ الْجَنَّۃِ حَتّٰی یَدْخُلَ السَّخِیُّ الْجَنَّۃَ وَہٰؤُلَاءِ بَعْدَہٗ (کذا فی مشکوۃ الانوار)

ترجمہ روایت ہے حضرت نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ لائے جائینگے قیامت کے دن چار شخص بغیر حساب اور عذاب کے دروازہ بہشت پر اول عالم باعمل دوم وہ حاجی کہ جسنے حج کیا بغیر قصور شکر اور فساد کے سوم وہ شہید کہ مارا گیا جہاد میں چہارم وہ سخی کہ حاصل کیا مال حلال اور خرچ کیا اوسکو خدا تعالی کی راہ میں بغیر ریا کے پس جھگڑینگے یہہ لوگ باہم واسطے پہلے داخل ہونے بہشت کے پس بھیجیگا خدا تعالی جبرئیل علیہ السلام کو تاکہ وہ انصاف کریں

درمیان اون لوگون کے پس وہ پوچھین گے پہلے شہید سے اورکہین گے اوس کو کہ
کونسا عمل اچھا کیا تونے دنیا مین کہ آج ارادہ رکہتا ہے تو بہشت مین سب سے پہلے
جانے کا پس کہے گا وہ کہ قتل کیا گیا مین لڑائی مین تا کہ راضی ہو اللہ تعالی مجھ سے پس
پوچھین گے حضرت جبرئیل علیہ السلام کس سے سنا تھا تونے ثواب شہادت کا پس
کہے گا شہید عالمون سے پس کہین گے اوس سے حضرت جبرئیل علیہ السلام ادب کے
اپنے معلم اوستاد کا اور مرشد سے مت کر اوس پر بعد اوسکے مخاطب ہون گے طرف
حاجی کے اور کہین گے اوس کو بھی ایسا ہی مخاطب ہون گے طرف سخی کے
اور کہین گے اوس کو بھی ایسا ہی بعد اوس کے کہے گا عالم خداوندا حاصل کیا مینے
علم کو بسبب سخاوت سخی کے اور احسان اوس نے مجھ پر پس فرمائیگا اللہ تعالی جلشانہ
سچ کہا عالم نے بعد اس کے حکم کرے گا خداوند تعالی رضوان جنت کو کہ کھولدے
دروازے جنت کے تاکہ داخل ہو سخی پہلے سب سے اور لوگ بعد اوس کے

**حدیث** وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ فَضْلُ الْعَالِمِ
عَلَی الْعَابِدِ کَفَضْلِیْ عَلٰی اَدْنَاکُمْ وَکَذَا اَوْحَی اللّٰہُ تَعَالٰی اِبْرَاھِیْمَ
عَلَیْہِ السَّلَامُ اَنَا عَلِیْمٌ اُحِبُّ عَلِیْمًا وَقَالَ حَسَنٌ رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ مِدَادُ
الْعُلَمَاءِ یُوْزَنُ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ بِدَمِ الشُّھَدَاءِ فَیَتَرَجَّحُ مِدَادُ الْعُلَمَاءِ
عَلٰی دَمِ الشُّھَدَاءِ وَکَذَا قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ
کُنْ عَالِمًا اَوْ مُتَعَلِّمًا اَوْ سَامِعًا وَلَا تَکُنْ رَابِعًا فَتَھْلِکُ قِیْلَ یَا
رَسُوْلَ اللّٰہِ اَیُّ الْاَعْمَالِ اَفْضَلُ فَقَالَ الْعِلْمُ بِاللّٰہِ لِاَنَّ قَلِیْلَ
الْعَمَلِ یَنْفَعُ مَعَ الْعِلْمِ وَاِنَّ کَثِیْرَ الْعَمَلِ لَا یَنْفَعُ مَعَ الْجَھْلِ فَعَلَیْکُمْ

مِنْ هٰذَا اَنَّ الْعِلْمَ اَشْرَفُ مِنَ الْعِبَادَةِ وَلٰكِنْ لَابُدَّ لِلْعَبْدِ مِنَ
الْعِبَادَةِ مَعَ الْعِلْمِ وَاِلَّا لَكَانَ عِلْمُهٗ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا وَقَالَ النَّظَرُ
اِلٰی وَجْهِ الْعَالِمِ عِبَادَةٌ وَقَالَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّ
اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ وَاَهْلَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ حَتَّی النَّمْلَةَ فِیْ جُحْرِهَا
وَالْحُوْتَ فِی الْبَحْرِ لَيُصَلُّوْنَ عَلٰی مُعَلِّمِ النَّاسِ الْخَيْرَ (زبدة الواعظين)

**ترجمہ** فرمایا حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فضیلت عالم
کی عابد پر اتنی ہے جتنی میری فضیلت ہے ایک ادنے تمہارے پر اور وحی
بھیجی اللہ تعالی نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر کہ ہیں علیم یعنے عالم ہوں
اور دوست رکھتا ہوں عالم کو اور کہا حسن رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے روشنائی
عالموں کی دواتوں کی جس سے اللہ کے واسطے مسائل دین کے لکھتے ہیں
وزن کی جائے گی قیامت کے دن مقابلے میں خون شہیدوں کے پس ترجیح
دی جائے گی سیاہی کو عالموں کی شہیدوں کے خون پر اور ایسا ہی فرمایا
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہو تو سکھانیوالا یا سیکھنے والا یا سننے والا
اور مت ہو تو چوتھا پس ہلاک ہوگا کہا کسی نے یا رسول اللہ کونسا عمل افضل ہے
فرمایا حضرت خیر البشر صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علم دین کیونکہ تھوڑا عمل نفع
دیتا ہے علم کے ساتھ اور بہت عمل نفع نہیں دیتا ہے ساتھ جہالت کے پس معلوم ہوا
اس سے کہ علم بہتر ہے عبادت سے مگر ضرور ہے بندے کو عبادت کو کرنا باوجود
علم کے ورنہ ہوگا علم اوس کا غبار پراگندہ یعنے بے فائدہ اور نظر کرنا چہرے
عالم کی طرف عبادت ہے اور فرمایا سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ اللہ تعالی کی

فرشتے اور اہل آسمان اور زمین یہان تک کہ چونٹیان اپنے سوراخون مین اور
مچھلیان دریا مین درود بھیجتے ہین اوس شخص پر جو کہ سکھاتا ہے لوگون کو
علم دین کا پس زہے نصیب اوس شخص کے جو علم دین کا سکھا دے

**حدیث** قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ قِوَامُ الدُّنْیَا بِاَرْبَعَۃِ
اَشْیَاءَ اَوَّلُہَا بِعِلْمِ الْعُلَمَاءِ وَالثَّانِیْ بِعَدْلِ الْاُمَرَاءِ وَالثَّالِثُ
بِسَخَاوَۃِ الْاَغْنِیَاءِ وَالرَّابِعُ بِدَعْوَۃِ الْفُقَرَاءِ وَلَوْلَا عِلْمُ الْعُلَمَاءِ
لَهَلَكَ الْجَاهِلُوْنَ وَلَوْلَا سَخَاوَۃُ الْاَغْنِیَاءِ لَهَلَكَ الْفُقَرَاءُ وَ
لَوْلَا دُعَاءُ الْفُقَرَاءِ لَهَلَكَ الْاَغْنِیَاءُ وَلَوْلَا عَدْلُ الْاُمَرَاءِ
لَاَكَلَ بَعْضُ بَعْضًا كَمَا يَاْكُلُ الذِّئْبُ الْغَنَمَ **ترجمہ** فرمایا
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مضبوطی دنیا کی چار چیزون سے ہے اول عالمون
علم سے دوسرے حاکمون کے عدل سے تیسرے مالدارونکی سخاوت سے چوتھے فقیرونکی
دعا سے پس اگر نہوتا علم عالمون کا تحقیق گمراہ ہوتے تمام جاہل اور اگر نہوتی سخاوت
مالدارونکی البتہ ہلاک ہوتے تمام فقیر اور اگر نہوتی دعا فقیرون کی ضرور ہلاک ہوتے تمام مالدار
اور اگر نہوتا انصاف امیرون کا کھا جاتے بعض آدمی بعض کو جیسا کہ کھاجاتا ہے بھیڑیا
بکری کو **حدیث** وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ اَنْفَقَ دِرْهَمًا
عَلٰی طَالِبِ الْعِلْمِ فَكَاَنَّمَا اَنْفَقَ مِثْلَ جَبَلِ اُحُدٍ مِنَ الذَّهَبِ الْاَحْمَرِ
فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ تَعَالٰی وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی
صَلٰوۃً فِی الْجَمَاعَۃِ مَعَ الْمُسْلِمِیْنَ اَرْبَعِیْنَ یَوْمًا لَمْ تَفُتْہُ رَكْعَۃٌ كَتَبَ
اللّٰہُ لَہٗ بَرَاءَۃً مِّنَ النِّفَاقِ وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی

الصُّبْحِ ثُمَّ جَلَسَ لِيَذْكُرَ اللّٰهَ تَعَالٰی یُعْطِیَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی فِی الْفِرْدَوْسِ سَبْعِیْنَ قَصْرًا مِّنْ ذَهَبٍ وَّفِضَّةٍ وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِنَّمَا مَثَلُ الصَّلٰوةِ کَمَثَلِ نَهْرٍ جَارٍ عَلٰی بَابِ اَحَدِکُمْ یَغْتَسِلُ فِیْهِ کُلَّ یَوْمٍ خَمْسَ مَرَّاتٍ هَلْ یَبْقٰی عَلَیْهِ وَسَخٌ قَالُوْا لَا قَالَ کَذٰلِكَ الصَّلٰوةُ تَغْسِلُ الذُّنُوْبَ (دقایق الاخبار) **ترجمہ** فرمایا حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس شخص نے دیا کسی طالب علم کو ایک درہم گویا کہ دیا اوس نے راہ خدا مین جبل احد کے برابر سرخ سونا اور فرمایا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جسنے نماز پڑہی جماعت کے ساتھ چالیس دن کہ نہ فوت ہوئی اوسکی کوئی رکعت لکہتا ہے اللہ تعالی واسطے اوس کے بیزاری نفاق سے اور فرمایا رسول کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم نے جس نے نماز پڑہی صبح کی اور بیٹھا واسطے ذکر خدا کے دیگا اللہ تعالی اوس کو ستر بالاخانے فردوس مین سونے اور چاندی کے اور فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ مثل نماز کی مثل نہر جاری کی ہے تمہارے دروازے پر جو شخص غسل کرتا ہے اوس مین ہر دن پانچ مرتبہ کیا باقی رہے گا میل اوس کے بدن پر پھر عرض کیا لوگون نے نہین فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایسا ہی نماز پنج وقتہ دہوتی ہے گناہون کو اور ہوجاتا ہے نمازی پاک صاف

# محکمۂ افتا

متعدد ضرورتیں اسکی داعی ہیں کہ ہندوستان میں محکمۂ افتا قائم کیا جاوے تاکہ جن مسلمانوں کو مسائل دریافت کرنیکی ضرورت ہو وہ دریافت کر سکیں اور انہیں محقق اور جلد جواب ملے۔ اگرچہ آج بھی علما جواب دیتے ہیں مگر جہانتک مشاہدہ ہے اور تجربے سے معلوم ہوا ہے وہ یہ ہے کہ اکثر سائلین جواب سے محروم رہتے ہیں۔ اگر جواب ملا بھی تو بہت دیر میں اور جواب کا محقق اور لائق اطمینان ہونا تو مشکل ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ ہمارے علما کو اس اہم کام کی طرف خاص توجہ نہیں ہے۔ درس تدریس وغیرہ مشاغل میں رہتے ہیں تبعاً اور ضمناً اسے بھی کر دیتے ہیں۔

اکثر کے خیال میں فتوی نویسی آسان امر ہے مگر درحقیقت نہایت ہی مشکل ہے اسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اکثر لوگوں نے مسئلہ دریافت کرنا چھوڑ دیا جو سامنے آگیا اوس سے دریافت کر لیا اسے علم ہو یا نہو اور اس نے بھی اپنے قیاس سے جو جی میں آیا کہدیا نعوذ باللہ حالانکہ اگلے علما نے بے سمجھے بوجھے اور بغیر کتاب کے ملاحظہ کیے ہر ایک استفتے پر فتوے دینے سے بہت احتیاط کرتے تھے وہ خائف رہتے تھے بلا تحقیق جھٹ پٹ حکم لگانیوالے مفتیوں کے واسطے چند شدید وارد ہوئی ہیں اَجرَؤکم علی الفتوای اَجرؤکم علی النار پس اس سبب سے ندوۃ العلما نے قصد کیا ہے کہ چند عالم خاص کر تفسیر حدیث فقہ کو خوب جانتے ہوں اسی کام کے لیے معین کریں تاکہ وہ عام مسلمانوں کے سوالات کا جواب دیا کریں اور شب و روز مسائل کی تحقیق کیا کریں وہیں سے ضروری مسائل کے مختصر رسالے بھی طبع ہو کر شایع ہوں۔ اس طور سے محکمہ کا اجرا اوسی وقت ہو سکتا ہے کہ اہل ہمت ادہر توجہ کریں۔ اور اسکے لیے سرمایہ ہونا چاہیے بالفعل ایک عالم خاص اسی کام پر مقرر کیے گئے ہیں جن صاحبوں کو جو مسئلہ دریافت کرنا ہو بتوسط ندوۃ العلما دریافت کر سکتے ہیں انشاء اللہ تعالیٰ حتی الامکان جواب جلد دیا جایگا مگر شرط یہ ہے کہ دریافت کرنا اطلاعاً ہو کسی کی غرض سے نہو

# فہرست

کتب مرقومہ ذیل نزد فدوی موجود ہیں جن حضرات کو خریداری منظور ہو حسب ذیل
پتہ سے طلب فرمائیں بشرط زر نقد ہو

| کتاب | قیمت | کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| حدیقۃ الاحباب فی احوال اصحاب اللہ | ۸؍ | کیمیاء انسان | ۲عـــ؍ |
| وقار الاسلام | ۸؍ | خلاصہ غایۃ الاقتدار | ۸؍ |
| جعفر و عباسہ | عـــ۸؍ | قصہ عورت دلہ | ۳؍ |
| رقعہ عبرت | عـــ۸؍ | سلوک حقیقی | ۳؍ |
| فرق بین الاسلام و تہذیب اردو | ۱۰؍ | دیوان مرزا احمد | ۲عـــ؍ |
| مناقب محبت و شوق مصنفہ مولوی محمد علی صاحب | ۸؍ | فلاح کونین فی فضائل حرمین شریفین | عال |
| حقیقت روح انسانی | ۶؍ | تریاق اعظم | ۱۲؍ |
| شرح لوح شریف | ۶؍ | باغ نسوان | ۳عـــ؍ |
| دیوان خاموش | ۴؍ | ملفوظات خواجہ عبد اللہ | ۴؍ |
| نظم بینظیر | عـــ۸؍ | مرآت العارفین | ۲عـــ۸؍ |
| علاج الباہ | عال | شرح رباعیات جامی | ۸؍ |
| مجموعہ فتاوی عزیزی اردو | عـــ۸؍ | شرح لمعات شرح سوسہ | ۱۲؍ |
| خلاصہ احکام قتل | ۲؍ | | |

تحفہ سبحانی ترجمہ فتح ربانی جو حضرت محبوب سبحانی کا وعظ شریف معروفہ مجالس ستین قابل دید قیمت ہے

ماسوا اس کے اور بہت سی کتب مشتہر کے پاس موجود ہیں حسب الطلب ارسال خدمت شریف

المشتہر ملا محمد مراد تاجر کتب مشتہر بے و نقار خانہ قدیم حسین خان بیگم بازار